# دیوانِ نیازؔ بریلوی

ترتیب و تہذیب مع مقدمہ

از

ڈاکٹر انوار الحسن
(لکھنؤ یونیورسٹی)

ناشر
(راجہ) رام کمار بک ڈپو
وابستہ
مطبع منشی نولکشور، لکھنؤ

P1
> 51

مرتب: انوار الحسن

لکچرر ڈیپارٹمنٹ آف اورینٹل اسٹڈیز ان عربک اینڈ پرشین
لکھنؤ یونیورسٹی، لکھنؤ (از ۱۹۶۰ء)

سابق لکچرر فارسی و اردو، امیر الدولہ اسلامیہ کالج، لکھنؤ (۱۹۵۰ء تا ۱۹۶۰ء)

تعلیم: ایم۔ اے، پی ایچ، ڈی (عربی) لکھنؤ یونیورسٹی (۱۹۵۴ء و ۱۹۵۸ء)
ایم۔ اے (اردو) " ۱۹۵۷ء
عالم، فاضل ادب (عربی) " ۱۹۴۲ء و ۱۹۴۳ء
دبیر ماہر، دبیر کامل (فارسی) " ۱۹۳۹ء و ۱۹۴۰ء
آنرز ان پرشین، پنجاب یونیورسٹی، لاہور ۱۹۴۵ء
ادیب کامل (اردو) ——— جامعہ اردو ۱۹۴۵ء
اردو اعلیٰ قابلیت ——— یو، پی بورڈ ۱۹۴۳ء
درس نظامیہ ——— مدرسہ عالیہ فرقانیہ لکھنؤ

مطبوعہ تصانیف:

امام غزالی کے تعلیمی نظریات
وطن پرست اور دوسرے افسانے (ترجمہ از فارسی)
دیوان ذوق (صحت و مقدمہ)
قرون وسطیٰ کا اسلامی نظام تعلیم (زیر طبع)
دیوان امیر خسرو دہلوی (صحت و مقدمہ)
اور
بچوں کے لئے متعدد کتابیں

# دیوان نیاز بریلوی رح

مشہور صوفی اور باکمال شاعر حضرت شاہ نیاز احمد رح بریلوی (متوفی ۱۲۵۰ ہجری) اپنے عہد میں یگانہ روزگار تھے۔ ان کی ذات مرجع خاص و عام تھی۔ فارسی اور اُردو شاعری ان کی نمایاں حیثیت مسلّم ہے۔ اس لئے اکثر بلند پایہ تذکروں میں ان کا ذکر موجود ہے۔ حضرت نیاز کا دیوان متعدد بار شائع ہوا۔ لیکن اب عرصہ سے کمیاب تھا اور ایک مستند اور صحیح ایڈیشن کی ضرورت تھی اس کے پیش نظر ڈاکٹر انوار الحسن صاحب استاد شعبہ عربی و فارسی لکھنؤ یونیورسٹی نے اس کی صحت و ترتیب کی طرف توجہ کی اور متعدد نسخوں سے مقابلہ کر کے اُردو فارسی کلام کو از سرِ نو مرتب کیا۔ اسی کے ساتھ ساتھ ایک مبسوط مقدمہ لکھ کر ایک اہم ضرورت کو پورا کیا ہے۔ اس میں شاہ نیاز احمد رح کے حالاتِ زندگی کے علاوہ علم تصوّف کی اجمالی تاریخ اور اُس کے مقاصد پر تبصرہ بھی کیا گیا ہے اور کلامِ نیاز کا تنقیدی جائزہ بھی لیا ہے۔ یہ کہنے میں کوئی مبالغہ نہیں کہ دیوانِ نیاز کا یہ سب سے پہلا مستند اور صحیح ایڈیشن ہے۔ ہندوستان کا سب سے قدیم اور معروف ادارہ اہلِ ذوق کی خدمت میں اپنی سابقہ روایات کے مطابق پیش کر رہا ہے۔ ظاہری حسن و نفاست میں بھی اعلیٰ معیار ہمارا مطمح نظر ہے۔

قیمت مجلّد تین روپیے پچیس پیسے



عبد العلیم صدّیقی منیجر

(راجہ) رام کمار بکڈپو وارث مطبع منشی نولکشور لکھنؤ

# فہرست دیوان نیاز


| غزل نمبر | مصرع | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |
| | دیباچہ | ۱ |
| | تصوف کیا ہے | ۵ |
| | تصوف اور فارسی شاعری | ۶ |
| | سلسلہ چشتیہ کی اجمالی تاریخ | ۷ |
| | حالات حضرت شاہ نیاز احمد بریلویؒ | ۱۲ |
| | تصانیف حضرت شاہ نیاز احمدؒ | ۱۴ |
| | خلفاء حضرت شاہ نیاز احمدؒ | ۱۵ |
| | حضرت نیاز بحیثیت شاعر | ۱۷ |
| ۱ | اے غنی ذات تو از اقرار و از انکار ما | ۲۹ |
| ۲ | اے نہاں در کنج غیب از دیدۂ ابصار | ۳۰ |
| ۳ | خود تجلی کردہ بر خود آں بتِ عیارِ ما | ۳۱ |
| ۴ | بہ بستانِ تجمل گل عذارے کردہ ام پیدا | ۳۱ |
| ۵ | بہ ملکِ ہستیٔ خود شہریارے کردہ ام پیدا | ۳۲ |
| ۶ | امشب آنست کہ زد حلقہ جہاں بر درِ ما | ۳۲ |
| ۷ | دی بپائے بندِ دینِ مجازی بُدیم ما | ۳۳ |
| ۸ | دینِ مغاں گرفتہ و خوش کافریم ما | ۳۳ |
| ۹ | بہ مرآت جہاں بنمود جاناں روئے زیبا را | ۳۴ |
| ۱۰ | الا یا اَیُّھَا السَّاقی بہ نوشاں مئے مارا | ۳۴ |
| ۱۱ | بیا اے ساقیٔ زیبا و پُر کن جام صہبا را | ۳۵ |
| ۱۲ | بس جامۂ خوں، کشتۂ شمشیرِ جفا را | ۳۵ |
| ۱۳ | اے دل بہ گیر دامنِ سلطانِ اولیاء | ۳۶ |
| ۱۴ | عشقت آنست کز نام و نشانم باقی ست | ۳۶ |
| ۱۵ | رفتم اندر تہِ خاک، انس بتانم باقی ست | ۳۷ |
| ۱۶ | خیالِ دوست در دل آں چناں است | ۳۷ |
| ۱۷ | یار ما را ہر زماں نام و نشانے دیگر ست | ۳۸ |
| ۱۸ | دمے کہ صانع تقدیر طینتم بہ سرشت | ۳۸ |

| غزل نمبر | مصرع | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱۹ | مبارک بادت اے دل! گشت بینا دیدۂ کورت | ۳۹ |
| ۲۰ | رقصم از نغمۂ ترانۂ "اوست" | ۳۹ |
| ۲۱ | حسنِ رُوئے ہر پری رُو، عکسِ حسنِ روئے "اوست" | ۴۰ |
| ۲۲ | جانِ عالم در کمندِ حلقۂ گیسوئے اوست | ۴۰ |
| ۲۳ | ذاتِ حق خورشید و ایں اعیانِ ما را ذاتِ اوست | ۴۱ |
| ۲۴ | دل دستگیر حلقۂ زلفِ دوتائے اوست | ۴۱ |
| ۲۵ | حسنِ جہاں ز حسنِ رُخِ دلربائے اوست | ۴۲ |
| ۲۶ | کے کہ سِرّ نہاں است در علن ہمہ اوست | ۴۲ |
| ۲۷ | اے دیدہ چہ اندر نظرت آمد و رفت | ۴۳ |
| ۲۸ | اے دیدہ نہ دیدم چہ برت آمد و رفت | ۴۳ |
| ۲۹ | از عتابِ تو بہ جانم چہ بلا آمد و رفت | ۴۴ |
| ۳۰ | آلا ر بودن کوئے خدائی آساں نیست | ۴۴ |
| ۳۱ | آں کہ بر در گہش نیاز من ست | ۴۵ |
| ۳۲ | دیدہ بازی نہ ہمیں دیدۂ حیرانم سوخت | ۴۵ |
| ۳۳ | مہر رویت نہ ہمیں دیدۂ حیرانم سوخت | ۴۶ |
| ۳۴ | کاذ عشق ز رسم و رہ ایماں برگشت | ۴۷ |
| ۳۵ | آنچہ با بادہ کشاں ساغر صہبا می کرد | ۴۷ |
| ۳۶ | دل من آنچہ ز اخیار تمنا می کرد | ۴۸ |
| ۳۷ | اے کاش کہ ز تلخی ہجرم رہا کنند | ۴۹ |
| ۳۸ | بسنت آمدہ، گلدستۂ بہار آورد | ۴۹ |
| ۳۹ | وائے بر غلطیدۂ در خوں کہ قاتل بگذرد | ۵۰ |
| ۴۰ | گر شبے آں ماہِ تابانے بہ محفل بگذرد | ۵۰ |
| ۴۱ | صورتم پست ست لیکن معنیئے دارم بلند | ۵۱ |
| ۴۲ | دارم اے عشق ز تو منتِ احسانے چند | ۵۱ |
| ۴۳ | نیست تنہا بہ غمت نالہ و افغانے چند | ۵۲ |
| ۴۴ | نیست در کوئے تو تنہا سر قربانے چند | ۵۲ |
| ۴۵ | ستم گرا مبر لغزشم گذر و دریغ مدار | ۵۲ |
| ۴۶ | دارد دلِ ام سودائے لیلائے دگر | ۵۳ |
| ۴۷ | می کند با من دلم ہر لحظہ اظہارے دگر | ۵۳ |

| غزل نمبر | مصرع | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |
| ۴۸ | ہرچہ از سحرِ فسوں اندر جہاں می بینمش | ۵۴ |
| ۴۹ | زاں کہ او صبح ست، از روئے بتاں می بینمش | ۵۵ |
| ۵۰ | آں کہ بُد سترِ نہاں، نورِ عیاں می بینمش | ۵۵ |
| ۵۱ | مست گشتم از دو چشمِ ساقیِ پیمانہ پوش | ۵۶ |
| ۵۲ | پرتوِ مہرِ قدیم ست، ایں مہِ تابانِ عشق | ۵۶ |
| ۵۳ | باز بر تختِ دلم شد جلوہ گر سلطانِ عشق | ۵۷ |
| ۵۴ | جلوہ گاہِ ذات بیں در نظر ایوانِ دل | ۵۸ |
| ۵۵ | در راہِ حق اندیشی می پویم و می رقصم | ۵۸ |
| ۵۶ | دمے نظارۂ روئے تو اے یار آرزو دارم | ۵۹ |
| ۵۷ | نہ انکارم ز اغیار ست نئے یار آرزو دارم | ۵۹ |
| ۵۸ | با جانِ خود بہ دل بہر جانانہ دادہ ام | ۶۰ |
| ۵۹ | ہوائے سیرِ گل دیدن نہ دارم | ۶۰ |
| ۶۰ | ز روئے حسرتِ دیدن نہ دارم | ۶۱ |
| ۶۱ | الا یا ایہا الساقی بدہ جامِ مئے کامم | ۶۲ |
| ۶۲ | جاناں بہ غمِ روئے تو، اندر تب و تابم | ۶۲ |
| ۶۳ | ز جادوئے نگاہِ دیدۂ آں یارِ مخمورم | ۶۲ |
| ۶۴ | بطونِ حق مبطن داں بجانِ جانِ نہانم | ۶۳ |
| ۶۵ | درآمد بر سرم ناگہ شب آں، شمعِ شبستانم | ۶۴ |
| ۶۶ | مریدِ پیرِ مغانم، دگر نمی دانم | ۶۴ |
| ۶۷ | عاشقِ بے خبر منم، من نہ منم، نہ من منم | ۶۵ |
| ۶۸ | من نہ منم، نہ من منم، من نہ منم، نہ من منم | ۶۶ |
| ۶۹ | چوں یار بہ بزم آمد و پوشیدہ نقابم | ۶۶ |
| ۷۰ | با ہمہ حسنِ خوبہم، عاشقِ روئے کیستم؟ | ۶۷ |
| ۷۱ | ہمچوں دمے چنگانم، عنقائے قافِ قدمم | ۶۷ |
| ۷۲ | من آں نورم کہ اندر لامکاں موجود بودستم | ۶۷ |
| ۷۳ | اے طالباں ای طالباں! من با شما ہر جاستم | ۶۸ |
| ۷۴ | نہانہ چاک زد بہ گریبانم ایں چنیں | ۶۹ |
| ۷۵ | محوِ نظارۂ رخِ جانم ایں چنیں | ۶۹ |
| ۷۶ | خدارا اے صبا بگذر بہ سوئے خاکسارِ من | ۷۰ |
| ۷۷ | گلے نشگفت جز داغِ جگر بر شاخسارِ من | ۷۱ |

| غزل نمبر | مصرع | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |
| ۷۸ | دی خراماں می گذشت آں یارِ خوش رفتارِ من | ۷۱ |
| ۷۹ | دی در آمد بردرم آں ساقیٔ سرشارِ من | ۷۲ |
| ۸۰ | سِرِّ حق پنہاں ست اندر معنیٔ اسرارِ من | ۷۲ |
| ۸۱ | نیست جز آہنگِ عشق آواز موسیقارِ من | ۷۳ |
| ۸۲ | اسیرِ عشق مفتوں ست مجنوں | ۷۳ |
| ۸۳ | مریض العشق مفتوں و مجنوں | ۷۳ |
| ۸۴ | عید ست ساقیا درِ میخانہ باز کن | ۷۴ |
| ۸۵ | شاہِ عشق آمد وشد تخت نشیں بر دلِ من | ۷۴ |
| ۸۶ | من پاک بازِ عشقم، ذوقِ فنا چشیدہ | ۷۵ |
| ۸۷ | اے عکسِ نمائے تو کا ہر ذرّہ چوں آئینہ | ۷۵ |
| ۸۸ | اے جلوہ گہ رویت، ہر وجہے و ہر روئے | ۷۶ |
| ۸۹ | گر بر سر بالینم، نازاں بخرام آئی | ۷۶ |
| ۹۰ | سزد آں کہ دم زنم من زِ کمالِ کبریائی | ۷۷ |
| ۹۱ | بہ ربود ز دستِ ایں، دلم اعجاز نگاہے | ۷۷ |
| ۹۲ | از خلق جدا ہستی و ہم در ہمہ ہائی | ۷۷ |
| ۹۳ | اے دل تو چنیں در شغب و شور چرائی؟ | ۷۸ |
| ۹۴ | بر چہرۂ تو نقاب تا کے | ۷۹ |


## نعت و منقبت


| | | |
| --- | --- | --- |
| ۱ | امیر المومنیں صدیقِ اکبرؓ | ۸۲ |
| ۲ | خواجۂ خواجگان معین الدینؒ | ۸۲ |
| ۳ | دلا خاکِ رہِ کوئے محمدؐ شو محمدؐ شو | ۸۳ |
| ۴ | زہے عزّ و علائے منتہائے اوجِ انسانی | ۸۳ |
| ۵ | زہے عز و جلالِ بو ترابیؓ فخرِ انسانی | ۸۴ |
| ۶ | بدہ دستِ یقیں اے دل بہ دستِ شاہ جیلانیؒ | ۸۴ |
| ۷ | دلا دستِ طلب بکشا، بہ درگاہِ شہنشاہے | ۸۵ |


## مثنویات


| | | |
| --- | --- | --- |
| ۱ | صَدَّ فَنَا اللَّیَالِی وَاَیَّامُهَا (دعا) | ۸۸ |
| ۲ | یارِ من با کمال رعنائی | ۸۹ |
| ۳ | امرِ ربی ست روح و سِرِّ خدا ست | ۹۰ |

| غزل نمبر | مصرع | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | **مناجات و مستزاد** | |
| | الٰہی بحقِ نبیؐ امام | |
| ۱ | اے دوست بہ بیں در ہمہ سو روئے نگارا | ۹۴ |
| ۲ | درکسوتِ نو آمدہ آں دل بر زیبا — باعین نگاہ | ۹۸ |
| ۳ | بسرِ خفی از مطلع انوار بر آمد — ہر شام و پگاہ | ۹۹ |
| | نادیدہ عیاں شد | ۱۰۰ |
| | **غزلیات اردو** | |
| ۱ | گر کون و مکاں مظہر نیرنگ نہ ہوتا | ۱۰۵ |
| ۲ | حیا درسے موج کی نہ چھپے چہرہ آب کا | ۱۰۵ |
| ۳ | تمھارے عشق میں گر جان کے دینے سے میں اڑتا | ۱۰۵ |
| ۴ | اے دل جناب قدس میں تو کب رسا ہوا؟ | ۱۰۶ |
| ۵ | کیا جانے کس کی گھات میں نکلا کسا ہوا؟ | ۱۰۶ |
| ۶ | عشق میں آ عجب مزا دیکھا | ۱۰۷ |
| ۷ | یار کو ہم نے جا بجا دیکھا | ۱۰۷ |
| ۸ | تمھارے دورے میں ہم نے ساقی عجب ہی دورِ بہار دیکھا | ۱۰۸ |
| ۹ | جوں ہی آمد آمدِ عشق کا مجھے دل نے مژدہ سنا دیا | ۱۰۹ |
| ۱۰ | تو نے اپنا جلوہ دکھانے کو، جو نقاب منھ سے اٹھا دیا | ۱۰۹ |
| ۱۱ | خانقاہِ چشت میں جس نے قدم پہلا رکھا | ۱۱۱ |
| ۱۲ | معمور ہو رہا ہے عالم میں نور تیرا | ۱۱۱ |
| ۱۳ | اے دل کہیں نہ جائیو زنہار دیکھنا | ۱۱۱ |
| ۱۴ | لشکرِ غم آ پڑا اقلیم دل پر ٹوٹ ٹوٹ | ۱۱۲ |
| ۱۵ | رات تیری یاد میں اتنا میں رویا پھوٹ پھوٹ | ۱۱۲ |
| ۱۶ | اس تعین کی گرفتاری سے اے دل چھوٹ چھوٹ | ۱۱۳ |
| ۱۷ | آ غنیمت خانۂ دنیا میں کیا کی لوٹ لوٹ | ۱۱۳ |
| ۱۸ | خاک کے پتلے نے دیکھ کیا ہی مچایا ہے شور | ۱۱۴ |
| ۱۹ | سمندِ ناز کی جب سے اباگ دی ٹک چھوڑ | ۱۱۴ |
| ۲۰ | ہمارے شیشۂ دل کو جو توڑتا ہے توڑ | ۱۱۵ |
| ۲۱ | حباب کی طرح اپنے تئیں بنا کے توڑ | ۱۱۵ |
| ۲۲ | جس یار کی ہو یاد میں گھر بار فراموش | ۱۱۶ |
| ۲۳ | غم کو ٹک کرتا ہے کم جریانِ اشک | ۱۱۶ |

| غزل نمبر | مصرعہ | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۲۴ | کیا بلا ہے ان دنوں طوفانِ اشک | ۱۱۷ |
| ۲۵ | آتی ہے جب کہ نشۂ توحید کی ترنگ | ۱۱۷ |
| ۲۶ | کس پیار کی نگاہ کا دل میں لگا خدنگ | ۱۱۷ |
| ۲۷ | دکھلا رہا ہے شاہدِ نیرنگ اپنے رنگ | ۱۱۸ |
| ۲۸ | دشتِ بیابانی سے ہے اپنی بیاباں نازاں | ۱۱۸ |
| ۲۹ | کیا ہی پھولی بہار آنکھوں میں | ۱۱۹ |
| ۳۰ | کچھ نہیں کھلتا مجھے میں کون ہوں | ۱۱۹ |
| ۳۱ | اگرچہ میں سیرِ بتاں دیکھتا ہوں | ۱۲۰ |
| ۳۲ | جدھر دیکھتا ہوں جہاں دیکھتا ہوں | ۱۲۰ |
| ۳۳ | مُلکِ خدا میں یارو آباد ہیں تو ہم ہیں | ۱۲۱ |
| ۳۴ | یہ تیری جلوہ گریاں آنکھوں میں چھا رہی ہیں | ۱۲۱ |
| ۳۵ | رواں آنکھوں سے ہے سیلابِ گلگوں | ۱۲۲ |
| ۳۶ | کافرِ عشق ہوں میں بندۂ اسلام نہیں | ۱۲۲ |
| ۳۷ | عاشقِ زار ہوں میں طالبِ آرام نہیں | ۱۲۳ |
| ۳۸ | نیستی نیستی ہے یارو اور ہستی کچھ نہیں | ۱۲۴ |
| ۳۹ | مدرسے میں عاشقوں کے جس کی بسم اللہ ہو | ۱۲۴ |
| ۴۰ | وہ یار ہے میرا! ارے او دیکھنے والو! | ۱۲۵ |
| ۴۱ | ہم جرمِ محبت کے گنہگار ہیں یارو! | ۱۲۵ |
| ۴۲ | عشق میں تیرے کوہِ غم سر پر لیا، جو ہو، سو ہو | ۱۲۶ |
| ۴۳ | عشق ستاتا ہے کیوں آ مجھے ہر آن تو؟ | ۱۲۷ |
| ۴۴ | افسانہ مرے درد کا اُس یار سے کہہ دو | ۱۲۷ |
| ۴۵ | دکھلائے داغِ دل نے گلستاں نئے نئے | ۱۲۸ |
| ۴۶ | چھوڑو مجھے بے خود مرا آرام یہی ہے | ۱۲۹ |
| ۴۷ | صنم ہے گلبدن ہے، مہ جبیں ہے | ۱۲۹ |
| ۴۸ | غمِ جدائی کو ہم جانے یا خدا جانے | ۱۲۹ |
| ۴۹ | جب بر درِ دل حضرتِ عشق آن پکارے | ۱۳۰ |
| ۵۰ | مری آنکھوں میں اگر ایسی ہی تری نت کو جلوہ گری رہی | ۱۳۰ |
| ۵۱ | آتے ہی اُس کے سامنے لیں آپ سے ہم چل بسے | ۱۳۱ |
| ۵۲ | جب چھوڑ کر تنہا مجھے وہ یارِ ہمدم چل بسے | ۱۳۱ |

| غزل نمبر | مصرعہ | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |
| ۵۳ | دھیان اپنے کو نہ خاک کے افلاک سے باندھے | ۱۳۱ |
| ۵۴ | مجھے بیخودی یہ، تو نے بھلی چاشنی سکھائی | ۱۳۲ |
| ۵۵ | ستارے نہیں یہ شبِ تار کے | ۱۳۳ |
| ۵۶ | چھٹا ہاتھ سے چشمِ خونخوار کے | ۱۳۳ |
| ۵۷ | جو ہیں آشنا سِرِّ اسرار کے | ۱۳۴ |
| ۵۸ | منھ اپنا جو تو نے دکھایا مجھے | ۱۳۴ |
| ۵۹ | یہ جو ہے کون و مکاں، یار و یہ ہے سب لاشئے | ۱۳۴ |
| ۶۰ | روٹھا ہوا وہ پیارا اگر اپنے سے من جاوے | ۱۳۵ |
| ۶۱ | کہتے ہیں جس کو عشق ہمارا ہی نام ہے | ۱۳۶ |
| ۶۲ | میں وہ کوئی ہوں، جس کا خدائی میں نام ہے | ۱۳۶ |
| ۶۳ | سرزمینِ چشت کی آب و ہوا کچھ اور ہے | ۱۳۶ |
| ۶۴ | بہارِ چند روزہ پر دل اپنا شاد کیوں کیجئے | ۱۳۷ |
| | **متفرقات** (ہندوستانی و ہندی) | ۱۳۹ |
| ۱ | خواجہ معین الدینؒ کے گھر آج ڈھاتی ہے بسنت | ۱۴۰ |
| ۲ | لایا تمھارے پاس ہوں یا پیر! الغیاث | ۱۴۰ |
| ۳ | شیام سُندر کی جب سُدھ آئی سرسوں پھولی آنکھوں میں | ۱۴۱ |
| ۴ | من موہن چھب دکھلائی سرسوں پھولی آنکھوں میں | ۱۴۱ |
| ۵ | مدھ میں سمائی جوش میں آئی دیکھو جی اب اُبلے ہے | ۱۴۲ |
| ۶ | "صُمٌّ" "بُکمٌ" "عُمیٌ" ہو کے حق سے دھیان لگا وُجی | ۱۴۲ |
| ۷ | من دھن مُرلی موہن کی سب سُدھ بُدھ بسرائی | ۱۴۲ |
| ۸ | جوگنیا کا بھیس بنا کے، پی کو ڈھونڈھن جاؤں | ۱۴۳ |
| ۹ | ہوری ہوئے رہی احمدؐ جیو کے دوار | ۱۴۳ |
| ۱۰ | سُن موری سجنی، رُت پھاگن کی ہے بہار | ۱۴۳ |
| ۱۱ | من موہن پیارو، موکو برہن تج دیو رے | ۱۴۴ |
| ۱۲ | سکھی جڑ داری برہا اگن سب گات | ۱۴۴ |
| ۱۳ | آیا پھاگن، ہوری کھیلن ترنی باری بار | ۱۴۴ |
| ۱۴ | من لاگوات کیسے چھوٹے لگ گیے پیم کی ڈوری | ۱۴۴ |

# مقدمہ

تصوّف کیا ہے؟ | "فارسی شاعری بقول علّامہ شبلی نعمانی اُس وقت تک قالب بے جان تھی جب تک اُس میں تصوّف کا عنصر شامل نہیں ہوا۔[1] اور "تصوّف کی تعریف زبان وقلم کی حدود سے باہر ہے" کیونکہ وہ "وجدانِ ذوق و مشاہدہ کا نام ہے جو بیان میں نہیں آسکتا" یہ وہ باطنی حس ہے جو محبّت کی بُنیادوں پر مشق و ریاضت سے پیدا ہوتی ہے اور جس کے ذریعہ انسان اشیاء کی حقیقت کو رُوحانی رنگوں میں دیکھتا ہے۔ روحانیت کا ارتقاء انسانیت کی معراجِ کمال ہے اور تصوف کا بنیادی مقصد ارتقائے رُوحانیت ہے۔ یہی کشف، مشاہدہ، الہام اور عرفان کے مدارج حاصل کرنے کا سبب بنتی ہے اور شریعت و اخلاق کے احکام پر عمل پیرا ہونے میں معاون ہوتی ہے۔

تصوّف کا سرچشمہ کیا ہے؟ یہ ایک اختلافی مسئلہ ہے۔ بعض محققین کے نزدیک ہندوستان کے قدیم مذاہب کی تعلیمات تصوف کا سرچشمہ ہیں۔ بعضوں نے اسکے ڈانڈے "حکمت اشراق" سے ملائے ہیں۔ کچھ لوگوں کے نزدیک عرب ہی سے اس کا آغاز ہوا اور کچھ اسے ایران کی دین سمجھتے ہیں۔[2] اکابر صوفیا کرام نے تصوّف کا سرچشمہ و منبع قرآن وحدیث کی تعلیمات ہی کو قرار دیا ہے اور یہی قرین قیاس بھی معلوم ہوتا ہے۔

تصوّف کی بنیاد دو چیزوں پر ہے: محبّت الہٰی اور معیت ذاتی۔ صوفیائے کرام

---

[1] شبلی: شعرالعجم جلد پنجم صفحہ ۱۲۰ [2] شفق: تاریخ ادبیات ایران صفحہ ۶۶

کا دعویٰ ہے کہ محبت الٰہی کی دعوت خود قرآن کریم میں[۳] دی گئی ہے اور اُسی سے معیت[۴] و قرب ذاتی کا وعدہ بطور نتیجہ نکلتا ہے۔ صوفیہ اس چیز کو "معرفت" کی اصطلاح سے تعبیر کرتے ہیں محبت الٰہی کا عملی راستہ یہ ہے کہ انسان خدا کے بندوں سے محبّت کرنا سیکھے کیونکہ قرآن بھی اسی کی تعلیم دیتا ہے اور احادیث نبوی میں اسی پر زور دیا گیا ہے۔ صوفیائے کرام نے محبت کے اسی عملی راستے کو اختیار کیا تھا اور خدمتِ خلق کے لئے اپنی زندگیاں وقف کر دی تھیں گویا اُنکے لئے یہ زندگی کا اہم ترین فریضہ تھا۔ خدمتِ خلق سے صرف یہی مُراد نہیں کہ مادّی ضروریات کی فراہمی کی جائے، اخلاق کی درستی بھی اسی زمرے میں آتی ہے کیونکہ قرآنی تعلیمات کا نچوڑ اخلاق کی درستی ہے۔ اسی لئے صوفیائے کرام نے اخلاق کی درستی پر بہت زور دیا تھا۔

**تصوّف اور فارسی شاعری**

فارسی شاعری میں سب سے پہلے صوفیانہ خیالات حضرت سلطان ابوسعید ابوالخیرؒ نے ادا کئے، پھر حکیم سنائی[۵] نے اس باغ کی آبیاری کی اور فارسی شاعری کو تصوّف کے مسائل سے بھی پہلے پہل روشناس کرایا۔ اُنکے بعد اوحدی کرمانی اور اوحدی اصفہانی نے شاعری کے ذریعہ تصوّف کے خیالات لوگوں تک پہنچائے[۶]۔ پھر حضرت فریدالدین عطّار سے اسکا دائرہ اور وسیع ہوا۔ وہ "وحدت وجود" کے بہت بڑے مبلّغ تھے۔ اُنکے اس نظریہ کا مفہوم شبلی کی زبان سے سنئے۔ تمام اشیاء میں ذات باری تعالےٰ جاری و ساری ہے اور اسی نے ہر چیز میں حُسن پیدا کر دیا ہے۔ وہ قد میں جلوہ، زلف میں شکن، ابرو میں وسمہ، یاقوت میں آب اور مشک میں خوشبو ہے[۷]۔"

---

[۳] مکتوبات مجدد الف ثانیؒ جلد اول، مکتوب ۲۵۔ [۴] قرآن کریم پارہ ۲- آیت ۱۶۰ و پارہ ۳ آیت ۲۹ و ترجمان القرآن جلد اوّل صفحہ ۸۰ [۴] قرآن کریم سورۂ مومن آیت ۶ و پارہ ۲۷، رکوع ۱۴ و ۱۶۔ [۵] شبلی: شعرالعجم جلد پنجم صفحہ ۱۲۰ - ۱۲۱ - [۶] شبلی: شعرالعجم جلد پنجم صفحہ ۱۲۴ [۷] شبلی: شعرالعجم جلد پنجم صفحہ ۱۲۵ - ۱۲۶

حکیم سنائی نے تصوف کے ساتھ ساتھ اخلاقی تعلیمات بھی شاعری کے ذریعہ دنیا کے سامنے پیش کیں، پھر فخرالدین عراقی، شیخ سعدی اور مولانا روم[1] کے اسے دو آتشہ بنا دیا۔ امیر خسرو دہلوی اور حسن دہلوی نے عاشقانہ اور شوخ مجازی رنگ اختیار کیا، پھر مغربی، جامی اور خواجہ حافظ نے بھی تصوف کا بہت بڑا ذخیرہ تیار کر دیا۔ غرض کہ ایک طرف صوفی شعراء نے اپنے عارفانہ کلام کے ذریعہ صوفیانہ خیالات کی ترویج و اشاعت کی تو دوسری طرف دوسرے اکابر صوفیائے کرام نے اپنی تعلیمات کو وسیع اور عام کرنے کے لئے رُوحانی سلسلے قائم کئے۔

**صوفیاء کے سلسلے** صوفیاء کے مختلف خانوادوں یا سلسلوں کی تنظیم بجائے خود صوفیانہ خیالات کی ترویج و اشاعت میں بہت معاون ثابت ہوئی اور یہ مختلف سلسلے عملی تعلیم کی رنگا رنگی اور تنوع کے باوجود بنیادی مقاصد میں ہم آہنگ تھے۔ اِن سلسلوں میں سلسلۂ خواجگان، سلسلۂ قادریہ، سلسلۂ چشتیہ اور سلسلۂ سہروردیہ کے نام قابل ذکر ہیں۔

پیش نظر دیوان میں ایک ایسے صوفی شاعر کا کلام زیر بحث ہے جو سلسلۂ چشتیہ کا ایک ممتاز رُکن تھا اسلئے اس سلسلہ کی تاریخ پر بھی اجمالی طور سے روشنی ڈالنا ضروری ہے۔

**چشتیہ سلسلہ** سلسلۂ چشتیہ کی بنیاد حضرت شیخ ابو اسحاق شامی[2] (متوفی ۹۴۰ء) نے ڈالی تھی لیکن ہندوستان میں اس خانوادۂ تصوف کی نشو و نما اور ترویج و اشاعت کا کام حضرت خواجہ معین الدین چشتی[3] (متوفی ۱۲۳۵ء) نے انجام دیا تھا جو سجستان کے رہنے والے تھے اور پرتھوی راج کے عہد میں ہندوستان آکر اجمیر میں مقیم ہو گئے

---

۱؎ شبلی: شعر العجم جلد پنجم صفحہ ۱۲۷-۱۳۱ و سوانح مولانا روم صفحہ ۶۹-۷۰ ۲؎ سیرالاولیا صفحہ ۴۰ و خزینۃ الاصفیا جلد اول صفحہ ۲۴۰- ۳؎ فتوح السلاطین صفحہ ۸۷- ۴؎ آئین اکبری صفحہ ۲۷۰ و سیر الاولیا صفحہ ۴۷-
۵؎ سیرالاولیا صفحہ ۵۴

تھے۔ان کی تشریف آوری اور ان کی تعلیمات سے ہندوستان میں ایک زبردست روحانی اور سماجی انقلاب رونما ہوا کیونکہ اس وقت یہاں کی حالت حد درجہ تباہ تھی۔ خواجہؒ صاحب کی سادہ اور دلکش زندگی نے ہندوستان کے باشندوں کے خیالات میں نمایاں تغیر پیدا کیا اور اُنکے اثرات و نفوذ کا دائرہ[۵] روز بروز وسیع سے وسیع تر ہونے لگا

خواجہ اجمیری کے خلفاء میں دو بزرگ خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں: شیخ قطب الدین[۱] بختیار کاکیؒ اور شیخ حمید الدین ناگوریؒ[۳] (متوفی ۱۲۷۴ء)۔ حضرت بختیار کاکیؒ سے دہلی اور اُسکے نواح میں سلسلہ چشتیہ کا فروغ ہوا اور ان کی تعلیمات سے ہزار نفوس فیضیاب ہوئے۔ شیخ حمید الدین ناگوریؒ اپنے علم و فضل کے باعث بہت ممتاز اور کثیر التصانیف بزرگ تھے۔ عربی، فارسی اور ہندی تینوں زبانوں پر عبور تھا۔ گفتگو عام طور پر ہندی میں کرتے تھے۔ شیخ ناگوریؒ کے سلسلہ میں مولنا ضیاء الدین[۲] نخشبی قابل ذکر ہیں۔ اور حضرت بختیار کاکیؒ کے خلفاء کے نام حسب ذیل ہیں:-

۱- شیخ فرید الدین مسعود گنج شکرؒ[۵] — اجودھن
۲- شیخ بدر الدین[۱] غزنویؒ — دہلی
۳- خواجہ عماد الدینؒ[۷] بلگرام
۴- خواجہ سید محمد[۸] صفویؒ "
۵- شیخ محمودؒ[۱] نہروالہ

---

۱؎ سیر الاولیاء صفحہ ۴۶
۲؎ منہاج السراج صفحہ ۱۶۶
۳؎ سیر الاولیاء صفحہ ۱۵۶-۱۵۷
۴؎ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۱۵۰
۵؎ سیر الاولیاء صفحہ ۳۷ و فوائد الفواد
۶؎ سیر الاولیاء صفحہ ۱۶۵
۷؎ مآثر الکرام از آزاد بلگرامی صفحہ ۹
۸؎ " " " " ۱۱
۹؎ ترجمہ گلزار ابرار ہیم صفحہ ۴۲-۴۳

۶۔ شیخ معزالدینؒ[۵۱] ـــــ دہلی

۷۔ شیخ سعدؒ[۵۲] ـــــ ؍؍

۸۔ قاضی عمادؒ[۵۳] ـــــ قنوج

مذکورۂ بالا بزرگوں میں سب سے زیادہ ممتاز حضرت فریدالدین گنج شکرؒ ہیں جن کے خلفاء و مریدین کا سلسلہ بہت وسیع ہے اور جن کی تعلیمات سے پنجاب کے وسیع علاقے میں چشتیہ سلسلہ کی اشاعت ہوئی۔ ان کو عوام و خواص میں اتنی مقبولیت حاصل ہوئی تھی کہ ہر وقت عقیدت مندوں کا گروہ پروانوں کی طرح ان کے گرد جمع رہتا تھا۔ ہندو اور مسلمان سب ہی ان کے عقیدتمندوں میں شامل تھے۔ بہت سے عظیم المرتبت صوفیائے کرام اور علمائے عظام بھی ان کے ارادت کیش[۵۴] تھے۔ حضرت نظام الدین اولیاءؒ[۵۵] کو بھی اُن سے بڑی عقیدت تھی اور اُن کے اوصاف کے گن گاتے تھے۔ غرض کہ حضرت فریدالدین گنج شکرؒ کی تعلیمات کے اثر سے نہ صرف پنجاب بلکہ تمام ہندوستان میں چشتیہ سلسلہ کی بنیادیں مضبوط ہوگئیں اور اس کے اثرات عام ہوگئے۔ ان کے خلفاء میں حسب ذیل بزرگ خاص طور پر قابل ذکر ہیں:-

۱۔ شیخ جمال الدین ہانسویؒ[۵۶]

۲۔ شیخ بدرالدین اسحاقؒ[۵۷]

۳۔ شیخ نظام الدین اولیاءؒ[۵۸]

---

۵۱ ترجمہ گلزار ابراہیم صفحہ ۴۲۔ ۴۳

۵۲ ؍؍ ؍؍ ؍؍ ؍؍

۵۳ ؍؍ ؍؍ ؍؍ ؍؍

۵۴ فوائدالفواد صفحہ ۲۷، ۸۴

۵۵ فوائدالفواد صفحہ ۹۶

۵۶ سیرالاولیاء صفحہ ۱۷۸

۵۷ ؍؍ ؍؍ ؍؍ ۱۱۱

۵۸ اخبارالاخیار ؍؍ ۶۹

۴- شیخ علی احمد صابرؒ[۱]

۵- شیخ عارفؒ[۲]

حضرت فریدالدین گنج شکرؒ کے خلفاء میں شیخ علی احمد صابرؒ ایک ممتاز بزرگ تھے جن کے مریدین آگے چل کر سلسلۂ چشتیہ کی صابریہ شاخ کے نام سے مشہور ہیں اور زمانہ مابعد میں اس خانوادے نے بھی بہت ترقی کی۔ لیکن حضرت بابا فریدالدین گنج شکرؒ کے خلفاء میں ممتاز ترین بزرگ حضرت شیخ نظام الدینؒ اولیاء تھے جن کے زمانے میں سلسلۂ چشتیہ کا آفتاب نصف النہار تک پہونچ گیا تھا۔ ہندوستان کے گوشے گوشے میں انکے مریدین ومعتقدین لاکھوں سے تجاوز کر چکے تھے، حضرت امیر خسروؒ دہلوی ان کے مریدین میں بہت ممتاز بزرگ اور صوفی شاعر تھے۔ ایران وافغانستان کے لوگ بھی اُن کے فارسی کلام پر سر دُھنتے تھے۔ اور انھیں "سعدی ہند" کے لقب سے یاد کیا جاتا تھا۔ آج بھی ان کا مزار دہلی میں حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ کے پائنتی موجود ہے اور ہر سال عرس ہوتا ہے۔ حضرت نظام الدین اولیاءؒ کے خلفاء میں حسب ذیل بزرگوں کے نام لئے جاتے ہیں:-

۱- مولانا شمس الدین[۳] یحییٰؒ

۲- شیخ نصیرالدین محمود چراغ[۴] دہلویؒ

۳- شیخ قطب الدین[۵] منورؒ

۴- مولانا حسام الدین[۶] ملتانیؒ

۵- مولانا فخرالدین زرادی[۷]ؒ

---

۱ اخبارالاخیار صفحہ ۶۹

۲ سیرالاولیاء صفحہ ۱۸۴ - ۱۸۵

۳ سیرالاولیاء صفحہ ۲۲۵

۴ سیرالاولیاء صفحہ ۲۳۱

۵ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۱۷۶

۶ سیرالاولیاء " ۲۵۶

۷ اخبارالاخیار " ۹۰

۶۔ مولانا علاءالدین[۱] نیلی رح

۷۔ مولانا وجیہہ الدین یوسف[۲] رح

۸۔ مولانا سراج الدین[۳] عثمان رح

۹۔ مولانا شہاب الدین[۴] امام رح

۱۰۔ شیخ برہان الدین[۵] غریب رح

۱۱۔ قاضی محی الدین[۶] کاشانی رح

۱۲۔ خواجہ محمد[۷] امام رح

ان بزرگوں کے فیوض واثرات[۸] سے ہندوستان کا گوشہ گوشہ منور ہو گیا۔ دور دراز مقامات اور بیشتر صوبہ جات میں خاندان چشتیہ کی خانقاہیں قائم ہو گئیں جن میں ہندو اور مسلمان سب ہی جمع ہوتے تھے اور انھیں کے اثر سے سماجی وحدت و یگانگت کا ماحول پیدا ہو گیا جس کے اثرات سے سیاسی نظام بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔

پھر پندرھویں[۹] اور سولھویں صدی علیسوی میں اس سلسلے کی رفتار ترقی رُک کر جمود کا عالم طاری ہو گیا لیکن اٹھارھویں صدی علیسوی میں حضرت شاہ کلیم اللہ[۱۰] دہلوی رح نے اپنی پُرخلوص جدوجہد سے زندگی کی نئی لہر دوڑا دی، نیز دوسرے رہنمایان طریقت میں حضرت شاہ نظام الدین[۱۱] اورنگ آبادی نے

---

۱؎ اخبارالاخیار صفحہ ۹۳

۲؎ سیرالاولیار " ۲۸۷

۳؎ تاریخ مشائخ چشت " ۱۷۶

۴؎ سیرالاولیار " ۲۹۰

۵؎ تاریخ فرشتہ جلد دوم صفحہ ۲۷۷ و سیرالاولیا صفحہ ۲۷۹

۶؎ سیرالاولیار صفحہ ۲۹۶

۷؎ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۱۷۶

۸؎ " " " ۱۹۵-۱۹۶-

۹؎ " " " ۲۳۱، ۲۶۶ و مآثر الکرام صفحہ ۴۲

۱۰؎ خزینۃ الاصفیا جلد اول صفحہ ۴۹۶ و تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۴۲۷-۴۵۹

دکن میں اور شاہ فخر الدینؒ[۵۱] نے دکن سے نکل کر دہلی میں خانقاہ قائم کر کے اس سلسلے کے نشاۃ ثانیہ کا سامان فراہم کر دیا۔ شاہ فخر الدینؒ کے خلفاء میں حضرت شاہ نیاز احمد بریلویؒ[۵۲] نے روہیل کھنڈ میں اپنی خانقاہ بنائی اور وہاں دُور دُور سے آکر لوگ، اُن سے مستفیض ہونے لگے۔[۵۳]

حضرت شاہ نیاز احمد بریلویؒ
۱۱۷۳ھ ہجری تا ۱۲۵۰ھ ہجری

شاہ نیاز احمد نیاز بریلوی اپنے علم و فضل اور زہد و تقویٰ کے باعث شاہ فخر الدینؒ کے مشہور ترین خلفاء میں بہت ممتاز تھے۔ بریلی اُن کی خانقاہ مرجع خواص و عام تھی اور اُن کے معتقدین کی تعداد بے شمار تھی۔ روہیل کھنڈ اور اس کے گرد و نواح کے علاقوں یا ہندوستان کے دُور دراز صوبوں ہی تک ان کی شہرت محدود نہ تھی بلکہ ہندوستان سے باہر افغانستان، سمرقند، شیراز، بدخشاں اور عرب کے علاقوں میں بھی ان کے مُریدین، معتقدین اور خلفاء موجود تھے۔ مولانا غلام سرور لاہوری نے ان کے ارادت کیشوں پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا ہے:

| (ترجمہ) انکے معتقدین میں اَن گنت لوگ شامل تھے، اور لوگ دُور دُور کے ملکوں یعنی کابل، قندھار، شیراز، اور بدخشاں سے ان کی خدمت میں حاضر ہو کر فیض اٹھاتے اور فائدہ حاصل کرتے تھے۔ | "خلق بے شمار بہ حلقۂ ارادت وے درآمد، و مردماں از اقالیم دُور و دراز یعنی از کابل و قندھار و شیراز و بدخشاں بہ خدمت با برکت وے حاضر آمدہ مستفید و مستفیض شدند[۵۴]" |
| --- | --- |

---

۵۱ تکملہ سیر الاولیاء صفحہ ۱۱۳-۱۲۰۔ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۴۶۰-۵۳۹
۵۲ گلشن بے خار صفحہ ۲۲۳ و ریاض الفصحاء صفحہ ۳۳۹ و مناقب فریدی صفحہ ۱۰۴ و خزینۃ الاصفیاء جلد اول (ذکر نیاز)۔ ۵۳ اپنے مرشد شاہ فخر الدین کے بارے میں حضرت نیاز کہتے ہیں ؎ کمال فقر شد ست از ظہور فخر الدین ؛ فدائے او دل و جانم دگر نمی دانم
۵۵ خزینۃ الاصفیاء جلد اول (ذکر نیاز رحمۃ)

ولادت اور ابتدائی تعلیم

۱۱۷۴ھ؁ہجری[1] میں بہ مقام سرہند پیدا ہوئے۔ یہ ریاست پٹیالہ (پنجاب) کی ایک چھوٹی لیکن تاریخی بستی ہے جہاں مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد سرہندیؒ کا مزار مرجع خواص وعوام ہے اور انھیں کی نسبت سے اِس بستی کو تاریخی عظمت حاصل ہوئی۔ بچپن ہی میں شاہ نیاز احمدؒ اپنے والد حکیم شاہ رحمت اللہ[2] صاحب کے سایۂ عاطفت سے محروم ہوگئے۔ والدہ نے پرورش اور تعلیم وتربیت کے فرائض انجام دیے۔ مقامی علماء کی زیر نگرانی تعلیم سے فراغت حاصل کرکے حضرت شاہ فخر الدین صاحبؒ کی خدمت میں تکمیل تعلیم کے لئے دہلی پہونچے کیونکہ حضرت موصوف علوم باطن کے ساتھ ساتھ علوم ظاہر کے بھی بہت بڑے عالم تھے اور دُور دُور سے شائقین علم دہلی آکر ان کے حلقۂ درس میں شریک ہوتے تھے۔ غرض کہ ان کے زیر سایہ صرف سترہ سال کی عمر[3] میں شاہ نیاز احمد صاحبؒ نے تفسیر، حدیث، اصول وفروع، معقولات ومنقولات کے علوم میں کمال حاصل کرلیا اور انھیں کسب باطن کے لئے بیعت کرلی۔ باطنی علوم ومعارف کی تحصیل وتکمیل میں بھی شاہ نیاز احمدؒ نے اپنی استعداد دکھلا دیا اور جلد ہی شاہ فخر الدینؒ سے خلافت اور رُشد وہدایت کی سند حاصل کی۔ شاہ صاحب موصوفؒ نے انھیں بریلی میں قیام کرنے کا حکم[4] دیا۔

درس وتدریس کی مسند پر

شاہ نیاز احمدؒ نے صرف رُشد وہدایت کی مسند پر متمکن ہونا ہی پسند نہ فرمایا بلکہ درس[5] وتدریس کی خدمات بھی عرصہ تک انجام

---

[1] مناقب فریدی صفحہ ۴۰

[2] نساخ نے والد ماجد کا نام "رحمت اللہ" لکھا ہے۔ سخن شعراء صفحہ ۵۳۶ لیکن تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۶۲ پر صرف شاہ رحمت صاحب درج ہے۔

[3] تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۶۲

[4] تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۶۳

[5] مناقب فریدی صفحہ ۴۱

دیں۔ دہلی میں اُن کا حلقۂ درس شائقین علم کے لئے بڑا ہی پُرکشش اور مرکز توجّہ تھا۔ ایسی محفلوں میں اُن کی علمی موشگافیاں اصحاب ادراک وبصیرت کے نزدیک بھی بڑی اہمیت رکھتی تھیں۔ اُردو کے ممتاز شاعر اور قادرالکلام اُستاد مصحفی نے بھی دہلی کے زمانۂ قیام میں اُن کے سامنے زانوئے شاگردی تہ کیا تھا جس کا ذکر انھوں نے اپنی کتاب ریاض الفصحا [۵۱] میں بھی کیا ہے اور ان کی "شان علم" و "وجاہت" کو بیان کیا ہے۔

**تصانیف** مروّجہ علوم میں تکمیل و تبحر کے بعد شاہ نیازؒ نے ایک طرف مسند درس کو کچھ عرصہ کے لئے سنبھالا تو دوسری طرف تصنیف و تالیف کی طرف بھی توجّہ کی کیونکہ یہ بھی وقت کی اہم ضرورت تھی اور ان کے روحانی مشن کی ترویج و اشاعت میں معاون ہو سکتی تھی۔ اسی لئے عموماً ایسے ہی موضوعات پر قلم اٹھایا جو اس عظیم مقصد کی تکمیل میں معاون ہو سکتے تھے۔ "تاریخ مشائخ چشت" [۵۲] میں پروفیسر خلیق احمد نظامی نے حسب ذیل تصانیف کا ذکر کیا ہے:۔

۱۔ تحفۂ نیاز یہ حضرت بے نیاز

۲۔ حاشیہ شرح چغمنی

۳۔ دیوان نیاز (فارسی) } [۵۳]

۴۔ دیوان نیاز (اُردو) }

۵۔ رسالہ تسمیۃ المواتب

۶۔ رسالہ راز و نیاز

۷۔ شرح قصائد عربیہ

۸۔ شمس العین شریف

۹۔ مجموعہ قصائد عربیہ

مذکورہ تصانیف سے ان کے تبحر علمی کا پتہ چلتا ہے۔ فلسفہ و منطق کی اصطلاحات، تصوّف کے نکات اور معرفت کے رموز شاہ صاحبؒ کی زبان قلم

---

[۵۱] ریاض الفصحا صفحہ ۳۳۹ [۵۲] تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۷۱

[۵۳] یہ دونوں مختصر دیوان ایک جلد میں طبع ہوئے ہیں۔

پر بے ساختہ آجاتے ہیں اور ان کے بیان پر انھیں بڑی قدرت ہے۔

**خلفاء و مریدین** بریلوی میں شاہ نیاز احمدؒ کی خانقاہ عقیدت مندوں اور ارادت کیشوں سے بھری رہتی تھی۔ جگہ جگہ سے لوگ آپ کی صحبت سے فیضیاب حاصل کرنے کے لئے وہاں آتے تھے۔ اٹھارھویں صدی میں چشتیہ سلسلہ کا فروغ پنجاب میں شاہ نور محمدؒ صاحبؒ اور یو۔پی میں شاہ نیاز احمدؒ صاحب کا رہینِ منت ہے اور اتفاق سے یہ دونوں بزرگ حضرت شاہ فخر الدینؒ دہلوی کے مُرید و خلیفہ تھے۔ مؤخر الذکر یعنی حضرت شاہ نیازؒ کے خلفاء کی تعداد بہت زیادہ تھی۔ ہندوستان ہی میں نہیں بلکہ ہندوستان سے باہر دوسرے ممالک میں بھی ان کے سلسلے کی خانقاہیں قائم تھیں، ایران، عرب، افغانستان، سمرقند اور بدخشاں کے دُور دراز مقامات پر بھی اُن کے ارادت کیش اور عقیدت مند موجود تھے۔ ان کے خلفاء[۲] کی تعداد سینتیس[۳۷] بتائی جاتی ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے :-

## خلفاء شاہ نیاز احمدؒ بریلوی

۱۔ تاج الاولیاء شاہ نظام الدین[۳]
۳۔ مولوی نعمت اللہ خاں بخاری۔ کابل
۲۔ مولوی عبد اللطیف سمرقندی
۴۔ حافظ وزیر خواجہ۔ ″

---

[۱] خزینۃ الاصفیاء جلد اول صفحہ ۵۰۶۔ و مناقب المحبوبین صفحہ ۱۰۵

[۲] تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۰۲، بحوالہ مکتوب حضرت شاہ عزیز احمد راز سجادہ نشین خانقاہ نیازیہ بریلی و نبیرہ شاہ نظام الدینؒ ابن شاہ نیازؒ۔

[۳] حضرت نیازؒ کے بڑے صاحبزادے اور پہلے سجادہ نشین تھے۔ آپکے انتقال کے بعد آپکے بڑے بیٹے شاہ محی الدین سجادہ نشین ہوئے۔ اس طرح سجادہ نشینی آپ کی نسل میں قائم رہی اور آجکل شاہ نظام الدینؒ ابن شاہ نیازؒ کے نواسے شاہ عزیز میاں سجادہ نشین ہیں۔

۵۔ مولوی محمد حسین ۔ مکہ معظمہ
۶۔ میر محمد سمیع بدخشانی
۷۔ مسکین شاہ صاحب ولایتی
۸۔ مُلا عوض محمد بدخشانی
۹۔ مولوی یار محمدؐ کابلی
۱۰۔ محمد عثمان خاں وزیر خیلی ۔ کابل
۱۱۔ مُلا جان محمد خاں اخون ۔ //
۱۲۔ مخدوم عبدالشہید یارقندی
۱۳۔ حاجی ہاشم کابل
۱۴۔ محمد فخر عالم شاہ جہاں پوری
۱۵۔ سید احمد علی شاہ آبادی
۱۶۔ سید حشمت علی //
۱۷۔ میاں فخرالدین
۱۸۔ خلیفہ وجیہہ الدین
۱۹۔ مرزا اسداللہ بیگ بریلوی
۲۰۔ حاجی شرف الدین ردولوی
۲۱۔ سید حسن شاہزادہ ۔ کیرٹور ۔ اجمیر شریف
۲۲۔ سید ضیاء الدین
۲۳۔ محمد عبداللہ خاں ۔ شاہجہانپور
۲۴۔ مولاداد خاں //
۲۵۔ مولوی محمود عالم بچھرایونی
۲۶۔ بخش اللہ شاہ آبادی
۲۷۔ حکیم رحیم اللہ بچھرایونی
۲۸۔ مولوی عبدالرحمٰن جاورہ
۲۹۔ غلام مولیٰ اکبرآبادی
۳۰۔ محمد کفایت اللہ
۳۱۔ مولوی عبیداللہ جی پکھیلی
۳۲۔ مولوی عبدالرحمٰن
۳۳۔ شاہ شمس الحق ۔ لکھنؤ
۳۴۔ شاہ نورالدین بریلوی
۳۵۔ مولوی مستان خاں شاہجہانپوری
۳۶۔ خلیفہ عبدالرسول کابل
۳۷۔ مخدوم جی بدخشانی

**اولاد** حضرت نیازؒ کے دو بیٹے تھے۔ بڑے کا نام شاہ نظام الدینؒ تھا جو "تاج الاولیاء" کے لقب سے مشہور رہے اور حضرت نیازؒ کے انتقال کے بعد پہلے سجادہ نشین ہوئے۔ آپکے انتقال کے بعد آپکے بیٹے شاہ محی الدینؒ سجادہ نشین

---

لہ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۷۳

ہوئے اور آجکل آپ کے نواسے شاہ عزیز احمد راز سجادہ نشین ہیں۔ حضرت نیازؒ کے دوسرے بیٹے شاہ نصیر الدین[۵۱] مجرد تھے، بدایوں میں سکونت اختیار کرلی تھی اور وہاں رشد و ہدایت کی شمع جلائی۔

**وفات** حضرت نیازؒ نے ۶ رجمادی الثانی ۱۲۵۰ھ[۵۲] ھجری کو ستّر سال کی عمر میں بمقام بریلی وصال فرمایا اور وہیں آج بھی ان کا مزار مرجع عوام و خواص ہے۔

**حضرت نیاز بحیثیت شاعر** تصوف کی طرح "شاعری" بھی "بقول شبلی نعمانی" ذوقی اور وجدانی چیز ہے[۵۳]" اور شاہ نیاز کی طبیعت قدرت کی طرف سے سوز و گداز اور ذوق و وجدان سے مالا مال تھی۔ عشق حقیقی سے اُن کا خمیر بنا تھا اور درد عشق ہی اُن کا سرمایۂ حیات تھا۔ محبوب حقیقی کا یہ عاشق صادق، بادۂ عرفان کا متوالا نیازؒ عشق حقیقی کی آتش گرم و تیز میں خود بھی سلگتا اور اپنے آتشیں کلام کے ذریعہ اپنے دل کی آگ کی حرارت دوسروں تک پہونچاتا تھا۔ یہ بزرگ صوفی شاعر سے زیادہ محبوب حقیقی کا عاشق صادق اور جادہ صبر و رضا کا سالک تھا۔ شاعری پیشہ نہ تھا اور نہ تفریح کا مشغلہ بلکہ جب جذبات کا طوفان اُمنڈتا تو شعر کے قالب میں ڈھل جاتا تھا۔ کلام بہت کم ہے لیکن جو کچھ ہے انتخاب ہے اور ذوق و وجدان کا عکس ہے۔ تاثیر کی شدت سب سے نمایاں اور امتیازی خصوصیت ہے اور یہ اُن کے جذبہ کی صداقت کا ثبوت ہے۔ دل کی گہرائیوں سے نکلا ہوا کلام دل پر اثر کرتا ہے۔ ساتھ ہی جامعیت اور افادیت کی خوبیاں اپنی جگہ اہم ہیں۔ تصوف کے نکات، معرفت کے رموز، مشاہدۂ باطن کے اسرار اور قلبی واردات کا بیان شاہ نیازؒ کے کلام میں بڑے دلکش اور دلنشیں انداز میں ملتا ہے۔ اور د

---

۵۱ تاریخ مشائخ چشت صفحہ ۵۷۳ ۵۲ سخن شعرا صفحہ ۵۳۶
۵۳ شعر العجم جلد چہارم صفحہ ۱

نام کو نہیں، جو کچھ ہے آمد ہی آمد ہے۔ ساتھ ہی زبان کی صفائی، سلاست اور روانی بھی کلام کے خاص جوہر ہیں۔ وہ بلند خیالات کو بھی بڑی صفائی سادگی اور دل کشی سے ادا کرتے ہیں ؎

اک تو ہی نہیں، میں بھی ہوں، ان آنکھوں کا مارا — اے اہلِ نظر نرگسِ بیمار سے کہہ دو[۴۱]

بسا میری آنکھوں میں تو اس قدر — کہ تجھ بن نظر کچھ نہ آیا مجھے[۴۲]

وحدت ایسی ہوئی ہے جلوہ نما — ایک ہے، سو ہزار آنکھوں میں[۴۳]

کروں کیا بیاں میں ہم نشیں، اثر اس کی لطفِ نگاہ کا
کہ تعینات کی قید سے مجھے ایک دم میں چھڑا لیا[۴۴]

مجھے چین خواب عدم میں تھا، نہ تھا زلفِ یار کا کچھ خیال
سو جگا کے شورِ ظہور نے، مجھے اس بلا میں پھنسا دیا[۴۵]

اور چھوٹی بحروں میں روانی و سادگی کے ساتھ ساتھ نشتریت تاثیر اور زبان کی حلاوت میر تقی میر کی یاد دلاتی ہے ؎

مبارک رہے تجھ کو واعظ بہشت — میاں! ہم تو طالب ہیں دیدار کے[۴۶]

عجب کیا جو تشریف لاؤ ادھر — عیادت کو آتے ہیں بیمار کے[۴۷]

بسا میری آنکھوں میں تو اس قدر — کہ تجھ بن نظر کچھ نہ آیا مجھے[۴۸]

کچھ نہیں کھلتا مجھے" میں کون ہوں؟ — صورتِ حیرت ہوں یا شکلِ جنوں[۴۹]

حمد و مناجات کے بیان میں ایک خاص وارفتگی کی کیفیت نظر آتی ہے اور ایسے مواقع پر اظہارِ جذبات کے لئے حضرت نیازؒ نے بے ساختہ تکرار الفاظ

---

۴۱ دیوان نیاز مطبوعہ نولکشور ۱۹۳۶ء صفحہ ۵۴ — ۴۲ دیوان نیاز مطبوعہ نولکشور ۱۹۳۶ء صفحہ ۵۶

۴۳ " " " " " ۹ — ۴۴ و ۴۵ " " " " " ۴۴

۴۶ تا ۴۸ " " " " " ۵۶ — ۴۹ " " " " " ۴۶

سے بھی کام لیا ہے ؎

کار با عجز است آخر کار در سر کار ما[1] | عین ادراکیست عاجز ماندن از ادراکِ او
نورِ بیرنگی بہ از نیرنگیٔ انوار ما[2] | رنگ بے رنگی ست اصلِ رنگہائے رنگ رنگ

"معرفتِ الٰہی" وہ بحرِ ناپیداکنار ہے جس کی گہرائیوں تک پہونچنے کا دعویٰ کون کر سکتا ہے جب کہ خود سرورِ کائنات[ص] فرماتے ہیں: "ما عرفناک حق معرفتک"۔ حضرت نیازؒ کی زبان سے سنئے ؎

ہست با حیرت ز سرتا پائے کار و بار ما | حیرت اندر حیرت آمد، حیرت اندر حیرت ست
ما عرفنا گفت این جا سیدِ ابرار ما[3] | گنگ می گردد زبانِ اہلِ عرفاں زیں مقام

اور "قلزمِ عرفان" کے غوّاصوں کا حال کیا ہوتا ہے کہ ہونٹ خشک جگر تفتہ اور کمالِ سیرابی کے باوجود تشنہ کامی کا شدید احساس ؎

حالانکہ غرقِ قلزمِ عرفانم ایں چنیں[4] | لب خشک و تشنہ کام جگر تفتہ ام ہنوز

صوتی نغمگی کی مثالیں بھی کلام نیازؒ میں بکثرت ملتی ہیں۔ کبھی الفاظ کے اُلٹ پھیر سے بھی معنیٰ آفرینی کرتے ہیں اور کلام کی غنائیت بھی مجروح نہیں ہونے پاتی بحروں کے انتخاب میں اس کی رعایت مدِ نظر رہتی ہے اور کبھی قافیہ اور ردیف کی تکرار سے غنائی کیفیت پیدا کرتے ہیں ؎

باکثرت مشتاقی می جویم و می رقصم[5] | جامِ نشۂ باقی، از دستِ خوش ساقی
بر شوئے خود نگرانم دگر نہ می دانم[6] | درونِ آئینہ خویش تا خدا دیدم
عارفِ باہنر منم، من نہ منم، نہ من منم | عاشقِ بے خبر منم، من نہ منم، نہ من منم

---

[1] دیوان نیاز صفحہ ۲ | [2] دیوان نیاز صفحہ ۲
[3] " " " ۲ | [4] " " " ۲۶
[5] " " " ۱۹ | [6] " " " ۲۳

شام منم، سحر منم، شمس منم، قمر منم — در ہمہ جلوہ گر منم، من نہ منم، نہ من منم
ایں ہمہ بحر و بر منم، ویں ہمہ خشک و تر منم — قطرہ منم، گہر منم، من نہ منم، نہ من منم[۵۱]

کافر عشق ہوں میں بندۂ اسلام نہیں — بت پرستی کے سوا، اور مجھے کام نہیں[۵۲]

چھوڑ کر سینہ، شاید آیا ہے — اب دلِ بے قرار آنکھوں میں[۵۳]

شنیدہ ام بہ صنم خانہ از زبان صنم — صنم پرست و صنم گر، صنم شکن، ہمہ اوست[۵۴]

بہ بستان تجمل گل عذارے کردہ ام پیدا[۵۵] — سراپا دلکشے رنگیں نگارے کردہ ام پیدا

حضرت نیاز بڑے ہی قادر الکلام اور "فصیح البیان" شاعر تھے جس کا اعتراف اور احساس انھیں خود بھی تھا اور اپنی "فکر رسا" کا ذکر بھی انھوں نے خود کیا ہے ؎

بھلا اک غزل اور بھی ایسی کہیو — تجھے میں "فصیح البیاں" دیکھتا ہوں[۵۶]
رکھے ہیں نیاز اہلِ دل تیرے شعر سننے کا اشتیاق — غزل ایک دوسری اور کہہ تجھے حق نے "فکرِ رسا" دیا[۵۷]

لیکن جلد ہی انھیں یہ بھی احساس ہوتا ہے کہ "شعر و سخن کے جوڑ توڑ" پیدا کرنا اُن کا مسلک نہیں بلکہ "ذکر و فکر" میں گم گشتگی ہی ان کا مقام ہے ؎

عبث ہیں شعر و سخن کے یہ جوڑ توڑ نیاز — تو اپنے ذکر کی اور فکر کی طرف منھ موڑ[۵۸]

لیکن ذکر و فکر میں مستغرق رہتے ہوئے بھی سنگلاخ زمینوں سے بے تکلفانہ گزرتے ہوئے نظر آتے ہیں ؎

کس پیار کی نگاہ کا دل میں لگا خدنگ — مرگ و حیات اپنی ہوئیں دونوں ایک رنگ[۵۹]
حرص و ہوائے نفس ہے زنجیر پائے دل — پاتا نہیں نجات کی تدبیر الغیاث[۶۰]

---

۵۱ دیوان نیاز صفحہ ۴۳
۵۲ " " " ۴۹
۵۳ " " " ۳
۵۴ " " " ۴۴
۵۵ " " " ۴۴
۵۶ دیوان نیاز صفحہ ۵۰
۵۷ " " " ۸
۵۸ " " " ۵۰
۵۹ " " " ۴۷
۶۰ " " " ۴۶

لشکرِ غم آ پڑا، اقلیمِ دل پر ٹوٹ ٹوٹ — یاں ندائے الاماں تھی، واں صدائے لوٹ لوٹ[۵۱]

ہندی الفاظ کے ساتھ فارسی الفاظ کو اضافت کے ذریعہ جوڑنا اہلِ زبان کے نزدیک معیوب سمجھا گیا ہے مگر شاہ نیازؔ نے اسے اس خوبی سے نبھایا ہے کہ بےساختہ داد نکلتی ہے اور یہ اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ اس جگہ دوسرا لفظ لایا جانا کوئی دوسری ترکیب بندش ممکن ہی نہیں ہو سکتی ہے اسلیئے اگرچہ خلافِ اصول و قواعد ہے لیکن ایسا برمحل، بےساختہ اور غیرارادتی استعمال ہے کہ جس کی مثالیں دوسری جگہ ملنا مشکل ہے۔

حضرت نیازؔ کے کلام میں ہندوستانی فضا اور ہندوستانی رنگ و بُو ہے۔ انکی تشبیہات بھی اکثر ہندوستانی ماحول کی ترجمانی کرتی ہیں حالانکہ وہ خیال بندی کے قائل نہیں۔

نیازؔ شعر خیالی نہیں پسند عوام — غزل کہو تو کہو تک خیال بندی چھوڑ[۵۲]

عشق کے میداں میں آ، صورتِ انساں بنا — عاشقِ مولا ہوا "چاند کا جیسے چکور"[۵۳]

گر "کبک دری" چال بانکی یہ دیکھے — رہ جائے "ٹھٹک" اور کرے رفتار فراموش[۵۴]

"جوڑے" کو جو وہ نازنیں باندھے تو بے لاگ — تارِ نگہِ چشم ہوسناک سے باندھے

"ناٹ" سے ہماری وہ بنا کرکے "بگولے" — چکر ہی میں رہتا ہے سدا "چاک" سے باندھے[۵۵]

دنیا سرا ایسی نہیں، آکر جہاں رہ جائیے — بس رات کی شب آ رہے ہے اور پھر گجر دم "چل بسے"[۵۶]

"وحدت وجود" یعنی "ہمہ اوست" حضرت نیازؔ کا خاص موضوعِ سخن ہے ان کے اردو اور فارسی کلام میں جابجا وحدت وجود کے خیالات بکھرے ہوئے

---

۵۱ دیوان نیاز صفحہ ۴۵
۵۲ دیوان نیاز صفحہ ۴۷
۵۳ " " " ۴۶
۵۴ " " " ۴۸
۵۵ " " " ۵۵
۵۶ " " " ۵۵

ملتے ہیں اور یہ مسئلہ صوفیانہ شاعری کی جان ہے۔ اسی مسئلہ کے ذکر و بیان سے صوفیانہ شاعری میں ذوق و شوق، جوش و خروش، سوز و گداز اور زور و اثر پیدا ہوا ہے۔ شیخ سعدیؒ نے وحدت۔ وجود کی تشریح کے سلسلے میں ایک تمثیلی حکایت لکھی ہے کہ کسی نے جگنو سے پوچھا کہ "تم دن کو کیوں نہیں نکلتے؟" اس نے کہا "میں تو دن رات ایک ہی جگہ رہتا ہوں، لیکن آفتاب کی روشنی کے ہوتے ہیں لوگوں کو نظر نہیں آتا۔ یہی حال تمام عالم کا ہے کہ خدا کی ہستی کے مقابلہ میں ان کا وجود اہلِ حال کو نظر نہیں آتا۔" وحدت وجود " کی تعریف دوسرے لفظوں میں یوں بھی کی جا سکتی ہے کہ جس طرح کسی تیز روشنی کے سامنے کمتر درجے کی روشنی ماند پڑ جاتی ہے اسی طرح خداوند تعالےٰ کے وجود کی روشنی کے آگے غیر خدا کا وجود بے حقیقت اور اس کی " روشنی " " تاریکی " معلوم ہوتی ہے وحدت کے اس تصور کو " وحدتِ شہود " کہتے ہیں اور حضرت مجدد الف ثانیؒ نے اسی کو جا بجا اپنے مکتوبات میں ثابت کیا ہے۔

رفتہ رفتہ " وحدتِ شہود " کا تصور " وحدتِ وجود " کے تصور میں تبدیل ہو گیا۔ یعنی کہ درحقیقت خدا کے سوا کوئی اور چیز سرے سے موجود ہی نہیں یا بالفاظ دیگر جو کچھ اس جہان آب و گل میں موجود ہے۔ سب خدا ہی ہے۔ گویا کہ کائنات کا ذرہ ذرہ خدا کا مظہر تجلی ہے۔ بقول شبلی نعمانی " تمام عالم شاہد حقیقی کا جلوہ ہے، یہ جو کچھ نظر آتا ہے، اس کے کرشمے اور ادائیں ہیں۔ ایک رُوح ہے جو تمام اشیاء میں ساری ہے؛ ایک نور ہے جس سے تمام فضائے ہستی روشن ہے، ایک آفتاب ہے جو ہر ذرہ میں چمک رہا ہے، ہر چیز خدا ہے۔ تمام عالم اس کے اشکال گوناگوں ہیں۔ ایک ہستیٔ مطلق، عام بھی ہے، خاص بھی،

---

لہ شعر العجم جلد پنجم صفحہ ۱۴۳

مطلق بھی، مقید بھی، کُلّی بھی، جُزئی بھی، جوہر بھی ہے، عرض بھی، سیاہ بھی ہے۔ سفید بھی"[۱]

حضرت نیازؔ نے اٹھارھویں صدی عیسوی میں اس نظریہ کی اشاعت میں نہایت سرگرمی سے حصہ لیا اور ان کے کلام کا بیشتر حصہ اسی رنگ میں رنگا ہوا ہے ؎

جز خدا نیست دیگرے موجود | من تو حیلہ و بہانہ اوست[۲]
ذاتِ حق خورشید و ایں اعیان ما ر اذات اوست | تابشِ ذرات ما از عکسِ اشراقات اوست[۳]
معمور ہو رہا ہے عالم میں نور تیرا | از ماہ تا بہ ماہی سب ہے ظہور تیرا[۴]
نیرنگیوں سے یار کی حیراں نہ ہو جیو | ہر رنگ میں اسی کو نمودار دیکھنا[۵]
جسے ذات بے رنگ و بے چُوں کہیں ہیں | بہ ہر رنگ جلوہ کناں دیکھتا ہوں
ازل سے ابد تک جو کثرت ہے پیدا | سو وحدت کا دریا رواں دیکھتا ہوں[۶]
ز مصحفِ رُخِ خوباں ہمی نمود رقم | کہ خط و خال و رخ و زلفِ پُر شکن ہمہ اوست
ز سرِ عشق چو واقف شوی یقیں دانی | کہ قیس لیلیٰ و شیریں و کوہکن ہمہ اوست
اگر ز قیدِ تعین بروں شوی چو نیاز | نظر کنی کہ دریں زیرِ پیرہن ہمہ اوست[۷]

کہیں کہیں تو حضرت نیازؔ کی زبان رازِ درونِ پردہ کو فاش کرتی ہوئی نظر آتی ہے ؎

رتبۂ اش عالی ست از بود دریں کون و مکاں | بو العجب مستم کہ ہم در ہر مکاں می بینمش

---

[۱] شعر العجم حصہ پنجم صفحہ ۱۴۳-۱۴۷
[۲] دیوان نیاز صفحہ ۹
[۳] " " " ۴۵
[۴] " " " ۹-۱۰
[۵] دیوان نیاز صفحہ ۸
[۶] " " " ۴۴
[۷] " " " ۵۰

گاہ صنا ہوش و عاقل، واعظ و عالم شود
گاہ مست اندر سرِ پیرِ مغاں می بینمش

گاہ با ناز و ادائیں شوخ و شنگ و دل رُبا
در لباسِ گل رخاں خوش نوجواں می بینمش

گرچہ پوشد کسوت بسیار در رنگِ ہزار
لیک من اُو را چو یک دانم ہماں می بینمش [۵۱]

عین دریاست حبابم بہ نگاہِ تحقیق
ورنہ ایں قطرہ چرا شورش دریا می کرد [۵۲]

خدا اور کائنات کے وجود کو ریاضی کی مدد سے اس طرح حل کرتے ہیں کہ جو تعلق ایک اور دوسرے اعداد میں ہے وہی خدا اور کائنات میں ہے ؎

تعینات کے نقطوں سے ہے کثیر اَحد
وہی ہے ایک، یہ دس، سو، ہزار، لاکھ، کروڑ [۵۳]

"وحدت ادیان" صوفیوں کا خاص نظریہ ہے اور اسی نظریہ کی تبلیغ کے ذریعہ محبّت کی عام تعلیم دی جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ صوفیائے کرام کے معتقدین میں بلا تفریق مذہب و ملّت ہر طبقہ کے لوگ شامل رہے ہیں اور آج بھی تعصب لامذہبیت، بے دینی اور نفرت کے دَور میں بادۂ تصوف کے سرشاروں میں ہندو مسلمان، سکھ اور عیسائی ہر مذہب اور ہر فرقہ کے لوگ نظر آتے ہیں۔ حضرت نیازؒ کے فارسی اور اُردو کلام میں جا بجا "وحدت ادیان" کے خیالات نظر آتے ہیں اور ان کا عقیدہ ہے کہ اگر تمام مذاہب کے ماننے والے بادۂ توحید سے سرشار ہو جائیں تو باہمی نفرت و عناد کی بنیادیں ختم ہو جائیں اور محبّت کی عام فضا پیدا ہو جائے ؎

گر بادۂ توحید پئیں اہلِ مشارب
ہفتاد و دو ملّت کی ہو تکرار فراموش [۵۴]

یہ سب ادیان و ملل ہیں شاخ ہائے یک درخت
ایک جڑ سے ہیں یہ نکلی ڈالیاں سب پھوٹ پھوٹ [۵۵]

---

[۵۱] دیوان نیاز صفحہ ۱۷
[۵۲] دیوان نیاز صفحہ ۱۳
[۵۳] " " " ۲۷
[۵۴] " " " ۴۸
[۵۵] " " " ۴۶

جو ربّ الحرم ہے، صنم بھی وہ ہے　　حرم، دیر میں ایکساں دیکھتا ہوں
اسے برہمن، اُسے شیخ مانے　　یہ آپس کا جھگڑا ایساں دیکھتا ہوں ۵۱
دیکھ کر نیرنگیاں تیری اسیرانِ ملل　　ملّت و مذہب کی قیدوں سے کئے ہیں چھوٹ چھوٹ ۵۲
وحدت ایسی ہوئی ہے جلوہ نما　　ایک ہے، سو ہزار آنکھوں میں ۵۳

عشق و محبّت کا درس تو ازل ہی سے مل چکا تھا اسی لئے یہ مشغلہ ساری زندگی جاری رہا ؎

در ازل شغلِ دلم عشقِ بتاں می بودہ است　　زیں سبب روز و شب اندر کار آں می بینمش ۵۴

اور عشق کیا ہے؟ حضرت نیاز کی زبان سے سنئے ؎

پر تو مہر قدیم ست، ایں مہ تابانِ عشق　　جلوۂ نورِ کلیم ست، آتشِ سوزانِ عشق ۵۵

وہ عشق کے ملّت و آئین کو تمام دوسرے ملل و مذاہب سے بہتر سمجھتے تھے اور اسی لئے زندگی بھر جادہ پیمائے طریقِ عاشقی، رہنا پسند کیا ؎

ملّت و آئینِ عشق از جملہ ملتہا نکوست　　زیں جہت دہ می روم بر جادۂ یارانِ عشق ۵۶

اور "عشق کے دیدۂ حیران" نے انھیں جو جلوے دکھائے، خرد کی چشمِ ادراک انھیں دیکھنے سے قاصر تھی ؎

چشمِ ادراکِ خرد را بہرۂ نبود نیاز　　از تماشائے کہ بیند دیدۂ حیرانِ عشق ۵۷

حافظ شیرازی کہہ گئے ہیں ؎

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق　　ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

---

۵۱ دیوان نیاز صفحہ ۵۰
۵۲ 〃 〃 〃 ۴۹
۵۳ 〃 〃 〃 ۱۸
۵۴ 〃 〃 〃 ۱۸
۵۵ دیوان نیاز صفحہ ۴۵
۵۶ 〃 〃 〃 ۱۷
۵۷ 〃 〃 〃 ۱۹

اور حضرت نیازؔ بھی حافظؔ کے ہم خیال نظر آتے ہیں ؎

کشتۂ شمشیر عشق از مرگ باشد در اماں ‏ ‏ ‏ زندۂ جاوید باشد مردۂ بیجان عشق[1]

اور اُن کے نزدیک تو عشق کے بے سروسامان لوگ کونین کے شہنشاہ ہوتے ہیں ؎

عاشقاں در بے نوائی خسروی ہا می کنند ‏ ‏ ‏ شاہی کونین دارد بے سروسامان عشق[1]

وہ عشق کے احسانات کو مزے لے لے کر بیان کرتے ہیں کیونکہ ؏

عشق می گویم وجاں می دہم از لذّت وے

کہاں تک کہوں لطف و احسانِ عشق ‏ ‏ ‏ کہ جُوں جوں گھٹائیں، بڑھایا مجھے

یہاں تک دیا مجھ کو حسنِ عروج ‏ ‏ ‏ کہ بندے سے مولا بنایا ــــ مجھے[2]

عشق اسلام ست و دینم، عشق دلبا نست و درد ‏ ‏ ‏ عشق غمخوار ست و مونس، عشق یارِ غار من[3]

”مکتبِ عشق“ میں ”مقامِ فنا“ کا درس حاصل کرنے کے لئے علومِ ظاہر کو یکسر فراموش کرنا حضرت نیازؔ ضروری سمجھتے ہیں ؎

جبھی جا کے مکتبِ عشق میں سبق مقامِ فنا لیا ‏ ‏ ‏ جو لکھا پڑھا تھا نیازؔ نے سو وہ صاف دل سے بھلا دیا[5]

کیونکہ عقل کی زائیدہ بحث و تکرار کا حل صرف اُسی وقت ممکن ہے جب علوم رسمی و ظاہری کو یکسر فراموش کر کے مکتبِ دل سے درسِ عشق حاصل کیا جائے ؎

علم رسمی درکنار انداز، وگیر آز دل سبق ‏ ‏ ‏ نکتۂ عشقوت کند حل بحث و تکرار دگر[6]

تصوف کی اصطلاحات اور مقامات کا ذکر بھی کلامِ نیازؔ میں بکثرت ملتا

---

[1] دیوان نیاز صفحہ ۱۸

[2] دیوان نیاز صفحہ ۱۸

[3] ” ” ” ۵۷

[4] ” ” ” ۴۲

[5] ” ” ” ۲۷

[6] ” ” ” ۱۶

ہوں میں نیاز مند جنابِ امیرؔ کا ․․․ اس واسطے میں صاحبِ فکرِ رسا ہوا

سن سن کے شورِ عشق کے حالات اے نیازؔ

ڈر ڈر کے دل بغل میں ہے جاتا دھنسا ہوا

(۶)

عشق میں آ عجب مزا دیکھا ․․․ خویش و بیگانہ آشنا دیکھا

نکتۂ "اَیْنَ مَا"[1] سے واقف ہو ․․․ چہرۂ یار جا بہ جا دیکھا

بلکہ یہ بولنا تکلف ہے ․․․ ہم نے اس کو سنا ہے یا دیکھا؟

دیکھتا آپ ہے، سنے ہے آپ ․․․ نہ کوئی اس کے ماسوا دیکھا

دید کی اپنے تھی اُسے خواہش ․․․ آپ کو ہر طرح بنا دیکھا

صورتِ گُل میں کھِلکھلا کے ہنسا ․․․ شکلِ بلبل میں چہچہا دیکھا

شمع ہو کر کے اور پروانہ ․․․ آپ کو آپ میں جلا دیکھا

کر کے دعویٰ کہیں انا الحق کا ․․․ برسرِ دار وہ کھنچا دیکھا

تھا وہ برتر شما و ما سے نیازؔ

پھر وہی اب شما و ما دیکھا

(۷)

یار کو ہم نے جا بہ جا دیکھا ․․․ کہیں ظاہر، کہیں چھُپا دیکھا

کہیں ممکن ہوا، کہیں واجب ․․․ کہیں فانی، کہیں بقا دیکھا

کہیں بولا "بلیٰ" وہ کہہ کے "اَلَسْتُ" ․․․ کہیں بندہ، کہیں خدا دیکھا

---

[1] اشارہ ہے آیتِ کریمہ "اَیْنَ مَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللہ" کی طرف (یعنی تم جدھر بھی رُخ موڑو اسی طرف اللہ کا رُخ ہے)۔ بیت المقدس کے بجائے خانۂ کعبہ کی طرف رخ کر کے نماز کا حکم نازل ہونے کے وقت مذکورہ آیتِ کریمہ نازل ہوئی تھی۔

کہیں بیگانہ وش نظر آیا
کہیں صورت سے آشنا دیکھا
کہیں ہے بادشاہِ تخت نشیں
کہیں کاسہ لئے گدا دیکھا
کہیں عابد بنا، کہیں زاہد
کہیں رندوں کا پیشوا دیکھا
کہیں رقاص اور کہیں مطرب
کہیں وہ ساز باجتا دیکھا
کہیں وہ در لباسِ معشوقاں
بر سرِ ناز اور ادا دیکھا
کہیں عاشق نیاز کی صورت
سینہ بریاں و دل جلا دیکھا

(۸)

تمھارے دورے میں ہم نے ساقی عجب ہی دورِ شراب دیکھا
اِدھر تو واعظ گرا پڑا ہے، اُدھر کو زاہد خراب دیکھا
جو ایک جھپکی میں جز سے کلُ ہوا اور ایک قطرے سے ہوئے دریا
تمام عالم میں تو نے ہمدم، کوئی بھی مثلِ حباب دیکھا؟
وہ مست مے خوار ادھر کو آیا، مگر یہ لایچ ہے اُس کو لایا
کہ میرے خوں کو شرابِ گلگوں، دل و جگر کو کباب دیکھا
چمن میں نرگس کہیں ہے بیمار اُس کی آنکھوں کو دیکھ کر کے
کہیں ہے زُلفوں کے غم میں سنبل نے ہائے کیا پیچ و تاب دیکھا
تمھارے مکھڑے کو نیچے زلفوں کے دیکھ کر کیا مثال کہئے
برائے گفتن مگر یہ کہئے کہ مہر زیرِ سحاب دیکھا
نہیں ہے دھوکا کچھ اس میں اے دل اک ہے یہ دھوکا طلسم عالم
جو کچھ سُنا تھا سو ہے فسانہ، جو کچھ کہ دیکھا، سو خواب دیکھا

نیازؔ ایسا ولیِ برحق کہ پیر و مرشد ہو اولیاء کا
بتا تو اُمت میں اُس نبیؐ کی کوئی بھی بن بوترابؑ دیکھا

(۹)

جوں ہی آمدِ عشق کا، مجھے دل نے مژدہ سنا دیا
خرد و حواس و شکیب نے وہیں کوسِ کوچ بجا دیا

جسے دیکھنا ہی محال تھا، نہ تھا اُس کا نام و نشاں کہیں
سو ہر ایک ذرے میں عشق نے، ہمیں اس کا جلوہ دکھا دیا

کروں کیا بیاں میں ہم نشیں، اثر اُس کی لطفِ نگاہ کا
کہ تعینات کی قید سے، مجھے ایک دم میں چھڑا دیا

مرے چکھنے کے لیے ایک جرعہ بھی اُس شراب کا تھا بہت
تو نے سیر چشمی سے ساقیا، سرِ خُم کو بے کے جھکا دیا

مجھے عشق دل سے ہی کام تھا، نہ کہ استخوان کو پھونکنا
غضب ایک شرر کے واسطے، تو نے نیستاں کو جلا دیا

تری ناصحا یہ چناں چنیں، کہ ہیں خود پسندی کے سب قریں
نہ دکھائی دے گی تجھے کبھی، کہیں جو بھی کسی نے بجھا دیا

رکھے ہیں نیازؔ یہ اہلِ دل، ترے شعر سننے کا اشتیاق
غزل ایک دوسری اور کہہ، تجھے حق نے فکرِ رسا دیا

(۱۰)

تو نے اپنا جلوہ دکھانے کو، جو نقاب منھ سے اُٹھا دیا
وہیں محوِ حیرت و بے خودی، ہمیں آئینہ سا بنا دیا[۱]

---

[۱] دیوانِ نیازؔ مطبوعہ نولکشور ۱۹۳۷ء (دسویں ایڈیشن) میں یہ مصرع اس طرح تھا
(باقی مضمون صفحہ ۱۱۰ پر دیکھیے)

وہ جو نقشِ پا کی طرح رہی تھی نمود اپنے وجود کی
سو کشش[1] نے دامنِ ناز کی، اِسے بھی زمیں سے مٹا دیا

کیا ہی[2] چین خوابِ عدم میں تھا، نہ تھا زلفِ یار کا کچھ خیال
سو جگا کے شورِ ظہور نے، مجھے کس بلا میں پھنسا دیا

ذرا چھپ نگاہِ رقیب سے پڑی اُس گلی میں تھی میری خاک
تو نے ایک جھونکے میں اے صبا، اسے بھی وہاں سے اُڑا دیا

رگ و پے میں آگ بھڑک اُٹھی، پھنکے ہے پڑا سبھی تن بدن
مجھے ساقیا مئے آتشیں کا یہ جام کیسا پلا دیا؟

یہ نہال شعلۂ حسن کا، ترا بڑھ کے سر بہ فلک ہوا
مری کاہِ ہستی نے مشتعل ہو، اُسے یہ نشو و نما دیا

جبھی جا کے مکتبِ عشق میں، سبق مقامِ فنا دیا
جو لکھا پڑھا تھا نیاز نے، سبھی ایک پل میں بھلا دیا[3]

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ١٠٩ ع وہیں حیرت و بیخودی نے مجھے آئینہ سا بنا دیا
لیکن مجموعۂ نغز جلد دوم صفحہ ٢٨٩ پر یہ مصرع اس طرح درج ہے ع
وہیں محوِ حیرت و بیخودی، ہمیں آئینہ سا بنا دیا

[1] سے بجائے "نے" سخن شعرا صفحہ ٥٣٦۔ "نے" بجائے "سے" مجموعۂ نغز جلد دوم صفحہ ٢٨٩ سے بجائے نے۔ گلشن بے خار صفحہ ٢٣٣

[2] "مجھے" بجائے "کیا ہی" سخن شعرا صفحہ ٥٣٦ و گلشنِ بے خار صفحہ ٢٣٣۔ دونوں تذکروں میں دوسرے مصرع میں "یہ" بجائے "سو" ہے۔

[3] مجموعۂ نغز جلد دوم صفحہ ٢٨٩ پر یہ مصرع اسی طرح درج ہے لیکن دیوان نیاز مطبوعہ کشوری ١٩٣٧ء کے صفحہ ٤٤ پر یہ مصرع اس طرح درج ہے ع
جو لکھا پڑھا تھا نیاز نے سو وہ صاف دل سے بھلا دیا

(۱۱)

خانقاہِ چشت میں جس نے قدم پہلا رکھا — دوسرا اُس کا قدم، پھر عرشِ بالا پر ہوا
قاب قوسین اُسکے آگے ایک ادنیٰ ہے مقام — واں پہونچ کر کچھ نہ پوچھو کیا سے کیا وہ ہو گیا
نقشِ ہستی مٹ گیا، نام ونشاں سب اُڑ گیا — صاف مطلع ہو گیا، جو تھا یہاں، واں کچھ نہ تھا
سخت مشکل ہے دلا، پھر اُس کا آنا اس طرف — ورنہ اُن مُردوں میں ہے جن کو مسیحا نے جلا

کیا ہی جی کو بھائی ہیں باتیں یہ تیری اے نیاز
قولِ حق تو ہم سمجھتے ہیں میاں تیرا کہا

(۱۲)

معمور ہو رہا ہے، عالم میں نور تیرا — از ماہ تا بہ ماہی سب ہے ظہور تیرا
اسرار احمدی سے آگاہ ہو سو جانے — تو نورِ ہر شجر ہے، ہر سنگ طور تیرا
ہر آنکھ تک رہی ہے، تیرے ہی منہ کو پیارے — ہر کان میں ہوں پاتا معمور شور تیرا
جب جی میں یہ سمائی جو کچھ کہ ہے سو تو ہے — پھر دل سے دُور کب ہو، قرب وحضور تیرا؟
وحدت کے ہیں یہ جلوے نقش و نگار کثرت — گو سِرِّ معرفت کو پاوے شعور تیرا

گر حرفِ بے نیازی، سرزد نیاز سے ہو
پُتلے میں خاک کے ہے، پیارے غرور تیرا

(۱۳)

اے دل کہیں نہ جائیو، زنہار دیکھنا — اپنے ہی بیچ یار کا دیدار دیکھنا
خُوباں کا اس جہاں کے تماشا جو تُو کرے — آئینہ دار طلعتِ دلدار دیکھنا
نیرنگیوں سے یار کی حیراں نہ ہو جیو — ہر رنگ میں اُسی کو نمودار دیکھنا
اے دل قمارِ عشق میں ٹک دیکھیو سنبھل — بازی نہ دیجیو ہار مرے یار دیکھنا
گر نقدِ جاں طلب کرے، وہ شوخ دلربا — انکار واں نہ کیجیو زنہار دیکھنا

ہرگز ذرا نہ کیجیو اس غم کی اے نیاز
سب راحتوں سے اس کو مزیدار دیکھنا

# ردیف ٹ

(۱۴)

لشکرِ غم آپڑا اقلیمِ دل پہ ٹوٹ ٹوٹ — یاں ندائے الاماں تھی، واں صدائے لوٹ لوٹ
دیکھ کر زیرِ نگیں تیری، اسیرانِ ملل — ملت و مذہب کی قیدوں سے گئے ہیں چھوٹ چھوٹ
ٹک بچائے پاؤں کو، سنبھلا ہوا گھر سے نکل — پٹ گیا کوچہ ترا شیشے دلوں کے پھوٹ پھوٹ
کچھ بھی تجھ میں ہے مروت اے بتِ ناآشنا — تیری آنکھوں میں سیہ مستی بھری ہے کوٹ کوٹ
ہاتھ ہاتھوں کے کب آتی ہے میاں تیری کمر — جبکہ وہ رہ جائے ہے شستِ نگہ سے چھوٹ چھوٹ
گرم رَو راہِ عدم کا ہوں اگر آوے تو آ — سانس کو اب تک تو چھاتی میں رکھا ہے گھوٹ گھوٹ

چل بچل ہے کارخانۂ ہستیٔ موہوم کا
چل نیاز اب حق سے مل اپنی خودی سے چھوٹ چھوٹ

(۱۵)

رات تیری یاد میں اتنا میں رویا پھوٹ پھوٹ — ٹوٹا پانی آنسوؤں کا آنکھیں آئیں ٹوٹ ٹوٹ
عقل و دیں کی بستیاں، تاب و تواں کی فکر میں — یوں غنیمِ غم نے کیں ویران ساری لوٹ لوٹ
بیچ میں زلفوں کے آکر کب نکل سکتا ہے دل؟ — گرچہ بھاگا کا ہے وہ بچ بچ اجل کے چھوٹ چھوٹ
ہاتھ کو دنیا و دیں سے جھاڑ لے اے اہلِ وجد! — مت ستا ناحق زمیں کو پاؤں اپنے کوٹ کوٹ
تشنۂ دیدارِ ہستی میں شکست و ریختن — گر مٹا اپنی بنی چاہے، بنا کر توڑ توڑ
کیا کروں رازِ دروں کو اب آگے چھپ سکتا نہیں — ضبط کرکے تھا چھپایا اب تلک تو گھوٹ گھوٹ

جوش زن عشق کی شیئ اب خم دل میں نیاز
گر ابل باہر گرے، گر خم سے نکلے پھوٹ پھوٹ

(۱۶)

اس تعین کی گرفتاری سے اے دل چھوٹ چھوٹ / آ، حباب آسا، بہ دریائے حقیقت ٹوٹ ٹوٹ
یہ سب ادیان و ملل ہیں شاخہائے یک درخت / ایک جڑ سے ہیں یہ نکلی ڈالیاں سب پھوٹ پھوٹ
جب تلک نمرود سا پندار تیرے سر میں ہے / سرزنش کی موگری سے سر کو اپنے کوٹ کوٹ
لٹ رہا ہے گنجِ عرفاں بر درِ شاہِ عرب / دیکھتا کیا ہے دلا، چل دونوں ہاتھوں لوٹ لوٹ
وہ جو تھے زندانِ ناسوتی کے مدت سے اسیر / اوجِ لاہوتی کو پہونچے اک نگہ میں چھوٹ چھوٹ
خدمتِ مرشد میں رہ جوں برگِ گل ہمراہِ قند / فیضِ صحبت کب اٹھے جبتک نہ ملئے ٹوٹ ٹوٹ

عالمِ بالا کو پہونچوگے کوئی دم میں نیاز
گر رکھا ایسا ہے، دودِ آہ، دل میں گھوٹ گھوٹ

(۱۷)

آہ غنیمت خانۂ دنیا میں کیا، کی لوٹ لوٹ / تھے کئی دم جو رفیق اپنے، گئے سب چھوٹ چھوٹ
قاضی و ملا و مفتی، محتسب، زاہد، فقیر / سب گئے دورے میں تیرے میکدے کو چھوٹ چھوٹ
چشمِ بد سے دور رکھیو، کیا ہی آب و تاب ہے / ہونگی یہ آنکھیں بنائی موتیوں سے کوٹ کوٹ
دیکھ میرا خونِ اشک، اس نے کہا تب مجھکو دیکھ / تیری آنکھوں میں گئی میری حنا سب چھوٹ چھوٹ
کیا ہی نازک ہے میاں، تیرا گلو، نامِ خدا / ہے جھلکتا پان کا رنگ اس سے باہر پھوٹ پھوٹ
تیرے بکنے پر ہنسی آتی ہے مجھ کو ناصحا! / اب تلک تھم تھم رہا ہوں منہ کو اپنے کوٹ کوٹ

اب تو عاشق ہو چکے ہوگے، جو ہو، سو ہو نیاز
عشق طفلوں کی نہ ہو بازی کہ جاوے لوٹ لوٹ

# ردیف ر

(۱۸)

خاک کے پُتلے نے دیکھ کیا ہی مچایا ہے شور — جن و ملک کے اوپر کر رہا ہے اپنا زور
عشق کے میداں میں آ، صورتِ انساں بنا — عاشقِ مولا ہوا، چاند کا جیسے چکور
سینے میں قلزم کو لے، قطرہ کا قطرہ رہا — ہائے یہ وسعت تری، اُف رے سمندر کے چور
جب ہوا جلوہ گر، تختِ خلافت اوپر — عالمِ ملکوت کے اُڑ گئے ہاتھوں کے مور

دل میں ہم اپنے نیاز رکھتے ہیں سو طرح کے راز
سوجھے ہے یہ بھید، اُسے جس کی نہ ہو چشم کور

# ردیف ڑ

(۱۹)

سمندِ ناز کی جب سے اباگ دی ٹک چھوڑ — وہیں ٹھٹک رہی برہان سلمی منھ موڑ
جو خط جوہری ممکن نہیں حکیم کُنے — تو اُس کی دیکھ کر کیا کرے گا توڑ اور جوڑ
کب اُس کی تیرِ نگہ کا کسی سے ہو انداز — جہاں ہو بنجہ سوفار بھال کا سر توڑ
کہاں تھی رات، کدھر تھی، نظر نہ آئی رات — نقابِ زلف دیا شب جو اُس نے منھ پر چھوڑ
نہیں کو تیری نہیں ہے، نہ ہے کو تیری نہیں — زمانہ ٹوٹ پڑے، پر نہ پلٹے تیری ہوڑ
ٹھٹک رہا ہے تری کو دیہاند میں طفرہ — دل ایسی کونسی کل ہے جسے توڑے ہے مروڑ

نیاز شعر خیالی نہیں پسند عوام
غزل کہو تو کہو ٹک خیال بندی چھوڑ

(۲۰)

ہمارے شیشۂ دل کو جو توڑتا ہے، توڑ / پر اسکو پھینکیو ٹک اپنی رہ گذر کو چھوڑ

تو اپنی جور و جفا سے نہ درگذر پیارے / میں اپنی مہر و وفا سے نہ توں کبھی منھ موڑ

محبت اپنی نہ ٹوٹے گی آپ کے توڑے / ہزار گونہ اگر توڑے گا، نہ لوں گا جوڑ

یہ عشق ایسا چھلاوا ہے، جسکے چھل میں دیو / دِوانہ ہو کہے ہے کس بلا کی مجھ پر کھوڑ

ہر ایک رات شبِ قدر سے ہو روشن تر / گر اپنے منھ کو وہ مہ رُو، بہ سمت شب لے موڑ

جمالِ یار کے قابل نہیں مری آنکھیں / اب ان کو بند رکھوں میں ہمیشہ، یا دوں پھوڑ

میں ایک بات بھی تیری نہ مانوں اے واعظ / کہے جو ایک سے تو لے کے تا بہ لاکھ کروڑ

چڑھے ہے حضرتِ شبیرؑ کے یہاں رہتی / جو سرخ رنگ رنگا چاہے جا، دلائے لوڑ

اگر حقیقتِ عرفان کا ہے شور مچا / نیازؔ فکرِ سخن کر رہِ مجاز کو چھوڑ

(۲۱)

حباب کی طرح اپنے تئیں بنا کے توڑ / طریقِ حق میں یہی توڑ ہے، خدا سے جوڑ

بدن کے توڑے ہوا ہی کے ساتھ نکلے گا / خدا ہی نکلے جو دیجے خودی کا بھانڈا پھوڑ

تعینات کے نقطوں سے ہے کثیر احد / وہی ہے ایک، یہ دس، سو، ہزار، لاکھ، کروڑ

صنم کو پوجے برہمن، حرم کو مانے شیخ / یہ دونوں ایک ہیں مانوں کسے، کسے دوں چھوڑ

سوائے ہستیِ حق کے جو کچھ نظر آوے / یقین جانو کہ یہ دو خیال کی ہے کھوڑ

ازل سے لیکے ابد تک وہی ہے، جو ہے سو ہے / بہ رنگِ بحرِ رواں، جس میں ہے نہ توڑ نہ جوڑ

عبث ہیں شعر و سخن کے یہ جوڑ توڑ نیازؔ / تو اپنے ذکر کی اور فکر کی طرف منھ موڑ

# ردیف ش

(۲۲)

جس یار کی ہو یاد میں گھر بار فراموش
ہوتا ہے کوئی دل سے وہ دلدار فراموش؟
جو مست ہیں تجھ درس کے اے ساقیٔ سرشار
ہو کیوں نہ انھیں خانۂ خمار فراموش
گر بادۂ توحید پئیں اہلِ مشارب
ہفتاد و دو ملت کی ہو تکرار فراموش
پردے کو ٹک اک منھ سے اگر یار اٹھا دے
ہو جاویں زخود مردمِ ہشیار فراموش
یہ چہرۂ زیبا جو برہمن کبھی دیکھے
ہو جائے اسے بت کی پرستار فراموش
گر کبکِ دری چال تری بانکی یہ دیکھے
رہ جائے اچک اور کرے رفتار فراموش
جب دل میں کھنچا نیاز کے تجھ حسن کا نقشہ
ہو کیوں نہ اسے صورتِ اغیار فراموش

# ردیف ک

(۲۳)

غم کو ٹک کرتا ہے کم جریانِ اشک
طرفہ رکھتا ہے اثر درمانِ اشک
سوزِ دل سے پھنک گیا سب رختِ تن
اب ہے دستِ آستیں دامانِ اشک
آہِ آتش بار کے شعلوں کو دیکھ!
آہ پل پل سوکھتی ہے جانِ اشک
گرتے گرتے تختگاہِ چشم سے
رل گئے مٹی میں یہ خاقانِ اشک
تھیں یہ آنکھیں معدنِ نورِ بصر
آج کل کچھ ہو گئیں ہیں کانِ اشک
ہیں جواہر خانہ وہ آنکھیں نیاز
جس سے نکلے ہیں دُرِ غلطانِ اشک

(۲۴)

کیا بلا ہے ان دنوں طوفانِ اشک
رات دن ہے بارشِ بارانِ اشک

یا الٰہی زورقِ گردوں سنبھال،
بے طرح اُمڈا ہے یہ طوفانِ اشک

پُھنک چکے تھے ہم تو اے یار وا بھی
گر نہ ہوتا اس گھڑی احسانِ اشک

جن کو آنکھوں میں سدا رکھتے تھے ہم
رل گئے گلیوں میں وہ طفلانِ اشک

تھیں یہ آنکھیں منظرِ ایوانِ تن
ہو گئیں اب مجریٔ عمّانِ اشک

کچھ نہیں ہوتا ہے رونے سے نیازؔ
لغو ہے گر ہو کوئی نازانِ اشک

# ردیف گ

(۲۵)

آتی ہے جب کہ نشۂ توحید کی ترنگ
دکھلائے ہے تجلیِ طوری ہر ایک سنگ

آنکھوں میں اپنے جلوۂ نیرنگ چھا گیا
گہ لعل گہ گہر ہیں رنگ، اشک رنگ رنگ

سینے میں میرے آہ دھواں سا اُٹھے ہے کچھ
لگتا ہے دل میں جب نگہِ گرم کا خدنگ

سب کرچکی ہے اپنی حریم تعلّقات
مہرِ بتاں کی باقی ہے کچھ کچھ مگر اُمنگ

دریائے دل سے اُٹھتی ہے موجِ اُلوہیت
رہتی ہے دل میں شورِ انا اللہ کی اُمنگ

گردابِ دل میں زورقِ گردوں جو غرق ہو
وسعت نہ ہوئے اسکے نیازؔ ایک ذرّہ تنگ

(۲۶)

کس پیار کی نگاہ کا دل میں لگا خدنگ
مرگ و حیات اپنی ہوئیں دونوں ایک رنگ

کیا طرفہ اجتماعِ نقیضین ہے حکیم
آنکھوں کے وہ لڑانے میں رکھتا ہے صلح و جنگ

جور و جفا میں تیری ہمیں لطف تازہ ہے
ہوتا ہو تنگ حوصلہ، کوئی ملول و تنگ

چشمِ سیہ کی تیری، جو اُس پر پڑی نگاہ
ہندو ہو تیری آنکھ کو، پُوجے بُتِ فرنگ

داغِ جبیں پہ اپنے تو نازاں ہے زاہدا!
شاید ہمارے دشت کا دیکھا نہیں پلنگ؟

ہیں تند خو، وسنگدل اے دل یہ نرم رو
نکلے ہے دل سے شمع کے دیکھو شرارِ سنگ

بیٹھا جو ہے تو عشق کے دریا میں اے نیاز
دیکھا نہیں ہے اُس کی بلا کا مگر نہنگ

**(۲۷)**

دکھلا رہا ہے شاہدِ نیرنگ اپنے رنگ
دیکھ اُسکی جلوہ گری یوں کو ہیں عقل و ہوش دنگ

آتا ہے کس ادا سے وہ کافر بُتِ فرنگ
تیرِ نگاہ لیس رہے کیوں نہ بہرِ جنگ

سودے میں زلف کے ہمیں جلنا ہوا وبال
پیاسا ہو، سر کے جھوٹے سے لٹکا ہے یہ پھونگ

بلبل کو شکلِ گل ہو، چمن میں رُلا دیا
ہو شمع انجمن میں جلایا کہیں پتنگ

تیرِ نگاہِ یار میں جو زور توڑ ہے
ناوک ادھر خجل ہے، اُدھر دنگ ہے خدنگ

وہ پارسا ہیں دور میں تیرے خراب مست
مستی کے نام سے جنھیں آتا تھا عار و ننگ

فرشِ نشیں ہے خاک نشینوں کا بسترا
بے خانمانِ عشق کا تکیہ ہے خشت و سنگ

خونِ جگر رواں ہے یہ مجرائے چشم سے
بہتے ہو تم نیاز جسے اشکِ سرخ رنگ

# ردیف ن

**(۲۸)**

دشتِ پیمائی سے ہے اپنی بیاباں نازاں
اپنی پا بوس سے ہے خارِ مغیلاں نازاں

چاک ہاتھوں سے ہے جیب اشکوں سے تر ہے دامن
جیب نازاں ہے یہاں، اور وہاں داماں نازاں

فخرِ زنجیرِ جنوں ہے یہ تری پابندی — اور مری قید سے ہے خانۂ زنداں نازاں
پھنس گئے دام میں اُسکے جو دل و جانِ جہاں — کیوں نہ دلجمعی سے ہو زلفِ پریشاں نازاں؟
تجھ سے تو بجھ نہ سکی آتشِ غم بھی اے ابر! — کون سے کام پہ ہے تو اُرے ناداں نازاں؟
ٹک ذرا ہوتی ہے کم وحشتِ دل رونے سے — ہے سزاوار جو ہوں دیدۂ گریاں نازاں
رشک میں ہیں مرے آنسو سے ترے دُرِّ یتیم — مت گہر ریزی پہ ہو بارشِ نیساں نازاں

ہیں دل و جاں مرے شاہِ نجف پہ قربان
اے نیاز اسلئے ہیں میرے دل و جاں نازاں

(۲۹)

کیا ہی پھولی بہار آنکھوں میں ؟ — ہے جہاں، لالہ زار آنکھوں میں
پھول کرتے ہیں کیا عجیب و غریب — کون ہے دستکار آنکھوں میں ؟
شیرِ مادر تھا یا شرابِ کہن — جس کا ہے یہ خمار آنکھوں میں
کچھ لڑی جاتی ہے نگہ اپنی — کس نے پکڑا قرار آنکھوں میں
چھوڑ کر سینہ شاید آیا ہے — اب دلِ بے قرار آنکھوں میں
وحدت ایسی ہوئی ہے جلوہ نما — ایک ہے، سو ہزار آنکھوں میں
ہم کو نقاش ہے نظر آتا — سب یہ نقش و نگار آنکھوں میں

جس کو سمجھے تھے قطرہ ہے وہ نیاز
قلزمِ بے کنار آنکھوں میں

(۳۰)

صورتِ حیرت[1] ہوں یا شکلِ جنوں ؟ — کچھ نہیں کھلتا مجھے میں کون ہوں

---

[1] مجموعہ نغز جلد دوم صفحہ ۲۸۹ پر یہ مصرع اس طرح درج ہے۔ صورتِ وحشت ہوں یا مجنوں ہوں۔ مگر یہ کتابت کی تحریف معلوم ہوتی ہے کیونکہ "ہوں" ردیف و قافیہ ہے جسکی دونوں مصرعوں میں تکرار محلِ نظر ہے۔ (مرتب)

عشق ہے سرمایۂ دیوانگی — سحر کب پاتا ہے اس کو اور فسوں؟
آہ[1] طالع نے مجھے رسوا کیا — ورنہ پنہاں تھا مرا رازِ دروں
گر نہ بہتے لختِ دل آنکھوں کی راہ — رنگِ اشک ایسا نہ ہوتا رشکِ خوں
حسن جاناں جلوہ گر ہر شئے میں[2] ہے — دید میں اپنی نہیں کوئی زبوں
کون پا سکتا ہے مجھ گم گشتہ کو — دین ڈھونڈھے آکے، یہ دُنیائے دُوں

جس نے پہچانا ہے اپنے آپ کو
ہے نیاز اپنے قدم پر سرنگوں

(۳۱)

اگرچہ میں سیرِ بتاں دیکھتا ہوں — ولے جلوۂ حق عیاں دیکھتا ہوں
بنے جس طرح، حق پرستی ہوں کرتا — مگر خود پرستی زیاں دیکھتا ہوں
جو ربّ الحرم ہے، صنم بھی وہی ہے — حرم دیر میں ایک ساں دیکھتا ہوں
اسے برہمن اور اُسے شیخ مانے — یہ آپس کا جھگڑا یہاں دیکھتا ہوں
ازل سے ابد تک جو کثرت ہے پیدا — سو، وحدت کا دریا رواں دیکھتا ہوں

نیاز اب کہوں کس سے رازِ حقیقت؟
یہ عالم سراپا گماں دیکھتا ہوں

بھلا اک غزل اور بھی ایسی کہیو — تجھے میں فصیح البیاں دیکھتا ہوں

(۳۲)

جدھر دیکھتا ہوں جہاں دیکھتا ہوں — خدا ہی کا جلوہ عیاں دیکھتا ہوں
نہ تن دیکھتا ہوں، نہ جاں دیکھتا ہوں — تجھی کو نہاں اور عیاں دیکھتا ہوں

---

[1] آہ دنیا نے مجھے رسوا کیا۔ مجموعۂ نغز دوم صفحہ ۲۸۹
[2] حسن جاناں جلوہ گر ہے ہر جگہ " " " ۲۸۹

اگر کوئی جانِ جہاں غیرِ حق ہے          سو میں اس کو دھوکا گماں دیکھتا ہوں
یہ جو کچھ کہ پیدا ہے سب عین حق ہے          کہ اک بحرِ ہستی رواں دیکھتا ہوں
کہاں غیر ہے اور کسے غیر جانوں          سوی اللہ کدھر ہے، کہاں دیکھتا ہوں
جسے ذاتِ بے رنگ و بے چوں کہے ہیں          بہ ہر رنگ جلوہ کناں دیکھتا ہوں

نیاز اب ہوا ناتوانی سے تو پیر
ولے عشق تیرا جواں دیکھتا ہوں

(۳۳)

مُلکِ خدا میں یارو آباد ہیں تو ہم ہیں          تعمیر دو جہاں کی بنیاد ہیں تو ہم ہیں
دیکھا پرکھ پرکھ کر آخر نظر پڑا یہ          گر نقد ہیں تو ہم ہیں نقاد ہیں تو ہم ہیں
اپنا ہی دیکھتے ہو تم بند و بست یارو          گر داد ہیں تو ہم ہیں فریاد ہیں تو ہم ہیں
پھیلا کے دامِ اُلفت گھرتے گھراتے ہم ہیں          گر صید ہیں تو ہم ہیں صیاد ہیں تو ہم ہیں
ٹھہرا ہے عشق بازی دن رات کھیل اپنا          گر قیس ہیں تو ہم ہیں فرہاد ہیں تو ہم ہیں
شادی و غم یہ دونوں اپنی ہی حالتیں ہیں          دلگیر ہیں تو ہم ہیں دلشاد ہیں تو ہم ہیں
کاریگری کی اپنی یہ سب مصوری ہے          تصویر ہیں تو ہم ہیں بہزاد ہیں تو ہم ہیں
ہستی کے کاغذوں پر اپنے ہی دستخط ہیں          گر فرد ہیں تو ہم ہیں اورصاد ہیں تو ہم ہیں
جو کچھ کہ یہ گڑھت ہے سو ہے ہٹوتی اپنی          فولاد ہیں تو ہم ہیں حداد ہیں تو ہم ہیں
رُوئے زمیں کے اوپر مانندِ گردِ بادی          گر خاک ہیں تو ہم ہیں اور باد ہیں تو ہم ہیں

تعلیم اور تعلّم سب ہے نیاز اپنا
شاگرد ہیں تو ہم ہیں اُستاد ہیں تو ہم ہیں

(۳۴)

یہ تیری جلوہ گریاں آنکھوں میں چھا رہی ہیں          پیاری ادائیں تیری دل میں سما رہی ہیں

اُدھر[۵۱] کو زلفیں کھنچیں دل اپنی ہی طرف کو — ایدھر[۵۲] اشارتوں سے آنکھیں بُلا رہی ہیں
غمزے کے لشکروں کو اپنا ہی طنطنہ ہے — سج دھج کو دیکھو اپنی نوبت بجا رہی ہیں
سوئے چمن ہوا ہے، شاید گزر تمھارا — جو آج عندلیبیں دھومیں مچا رہی ہیں
کھل جائیں تیری نرگس آنکھیں جو دیکھے اسکو — جبتک نہیں ہے دیکھا، باتیں بنا رہی ہیں
محرابِ سجدہ کہیے، یا تیغ اُن بھوؤں کو — لاکھوں ہی سر جو آگے اپنی جھکا رہی ہیں
اعجاز کر رہی ہیں، ناز و ادائیں تیری — وہ قتل کر رہی ہیں اور وہ جِلا رہی ہیں
بھاتا نہیں ہے کوئی تجھ بِن نیاز کو اَب — تیری پیاری باتیں اُس کو بھا رہی ہیں

کیونکر نیاز مانے اوروں کی خوش کلامی
اس کو تو پیاری باتیں پیارے کی بھا رہی ہیں

(۳۵)

رواں آنکھوں سے ہے سیلابِ گلگوں — الٰہی چشم ہے، یا چشمۂ خوں
جو شیریں تجھ کو دیکھے کوہکن ہو — اگر لیلیٰ ہو، یاں ہو جائے مجنوں
یہ دل وہ نیّرِ خاکی ہے یارو — بَلا گرداں ہے جس پر مہرِ گردوں
ترے آئینۂ رُخ کی صفا دیکھ — تحیّر میں ہے اشراقِ فلاطوں

علیِ مرتضیٰ ختم الرُسُل ہے
نیاز ایسے ہیں جوں موسیٰؑ کے ہارونؑ

(۳۶)

کافرِ عشق ہوں میں بندۂ اسلام نہیں — بُت پرستی کے سوا اور مجھے کام نہیں
عشق میں پوجتا ہوں قبلۂ و کعبہ اپنا — ایک پل دل کو مرے اُسکے بِن آرام نہیں

---

۵۱ اب متروک ہے۔ یعنی اُدھر
۵۲ اب متروک ہے یعنی اِدھر

ڈھونڈھتا ہے تو کدھر یار کو میرے اے ماہ!
منزلش در دلِ ما ہست لبِ بام نہیں

بوالہوس عشق کو تو خانۂ خالی مت بوجھ
اس کا آغاز تو آسان ہے انجام نہیں

پھانسنے کو دلِ عشاق کے الفت بس ہے
گھیر لینے کو یہ تسخیر کم از دام نہیں

کام ہو جائے تمام اس کا پڑے جس پہ نگاہ
تشنۂ چشم کو پھر حاجتِ صمصام نہیں

ابر ہے، جام ہے، مینا ہے، مئے گلگوں ہے
ہے سب اسبابِ طرب، ساقیٔ گلفام نہیں

ہائے رے ہائے، چلی جاتی ہے یہ فصلِ بہار
کیا کروں بس نہیں اپنا، وہ صنم رام نہیں

جان جاتی ہے چلی، دیکھ کے یہ موسمِ گل
ہجر و فرقت کا مری جان! یہ گلفام نہیں

دل کے لینے ہی تلک مہر کی تھی ہم پہ نگاہ
پھر جو دیکھا تو بجز غصہ و دشنام نہیں

رات دن غم سے ترے ہجر کے لڑتا ہے نیاز
یہ دل آزاری مری جان! بھلا کام نہیں

(۳۷)

عاشقِ زار ہوں میں طالبِ آرام نہیں
ننگ و ناموس سے کچھ اپنے تئیں کام نہیں

بے سر و پائی سے عشاق کو خطرہ کیا ہے
اثرِ عشق ہے یہ، گردشِ ایام نہیں

تشنۂ چشم سے ہوں ساقیٔ تو حیار کی مست
احتیاج اپنے تئیں ظرفِ مئے و جام نہیں

بوالہوس پاؤں نہ رکھیو کبھی اس راہ کے بیچ
کوچۂ عشق ہے، یہ رہ گذرِ عام نہیں

بے نہایت ہے کہ پایا نہیں جس کا پایاں
جس جگہ پہنچئے آغاز ہے انجام نہیں

عالمِ عشق کی دنیا ہی نرالی دیکھی،
سحر و شام وہاں یہ سحر و شام نہیں

زاہدا! حال مرا دیکھ کے حیراں کیوں ہے؟
مشربِ کفر ہے یہ ملتِ اسلام نہیں

ساقیٔ مست کے دیدار کا سرشار ہوں میں
اس لیے دل کو تمنائے مئے و جام نہیں

عار کیا ہے تجھے لوگوں کی ملامت سے نیاز
عاشقوں میں تو اکیلا ہی تو بدنام نہیں

(۳۸)

نیستی نیستی ہے یارو، اور ہستی کچھ نہیں
بیخودی مستی ہے یارو، اور مستی کچھ نہیں

لامکاں کی منزلت پاتا ہی کب کون و مکاں؟
"ہُو" کے ویرانے کے آگے، ہے گی بستی کچھ نہیں

کچھ نہیں سب کچھ ہی یارو، اور سب کچھ کچھ نہیں
تُف ہے اس ہستی پہ اے ہمدم، یہ ہستی کچھ نہیں

کچھ نہیں ہے، وہ جسے کہتے ہیں پستی اے میاں
فقر میں پستی یہی ہو، اور پستی کچھ نہیں

بندگی اور حق پرستی کچھ نہ ہونا ہے نیاز
کچھ نہ ہونے کے سوا، اور حق پرستی کچھ نہیں

# ردیف و

(۳۹)

مدرسے میں عاشقوں کے جس کی بسم اللہ ہو
اس کا پہلا ہی سبق یارو! فنا فی اللہ ہو

یہ سبق طولانی ایسا ہے، کہ آخر ہو، نہ ہو
بے نہایت کو نہایت کیلیے "یا ربّاہ!" ہو

دوسرا پھر ہو سبق، علم الفنا کا انقطاع
یعنی اس اپنی فنا سے کچھ نہ وہ آگاہ ہو

دوڑ آگے تب چلے، جب جوڑ پیچھے ہو مدد
اس دقیقے کو وہی پہنچے، جو حق آگاہ ہو

تیسرا اُس کا سبق ہے پھر کے آنا اس طرف
اَب بقا باللہ، حاصل اس کو خاطر خواہ ہو

وہ بھی عاجز ہو گئے مشکل ہے جن کا ربط و ضبط
حافظ و مُلّا یہاں پر کب دلیلِ راہ ہو

حضرتِ عشق آپ ہو دیں گر مُدرّس چند روز
پھر تو علمِ فقر کی تحصیل خاطر خواہ ہو

اک توجہ آپ کی وافی و کافی ہے یہیں
کیسا ہی قصّہ ہو طولانی تو وہ کوتاہ ہو

اے نیاز اپنے تو جو کچھ ہو، تمھیں ہو بس فقط
حضرتِ عشق آپ ہو اور آپ ادام اللہ ہو

---

(۴۰)

وہ یار ہے میرا، ارے او دیکھنے ہارو![۱] — دیکھا نہ ہو گر تم نے خدا، دیکھ لو یارو!

اس نقشے کی تصویر بنی ہے نہ بنے گی — کس ہاتھ کے ہو تم بنے، اے نقش ونگارو!

ہے شاہدِ گلُ جلوہ نما تختِ چمن پر — اے بلبلو! سب مل کے چلو، جی کو نثارو[۲]

دَر ملکِ دِلم شاہِ جنوں لائے ہیں تشریف — اے عقل وخرد! اب چلو، باہر کو سدھارو

ٹھانی ہے یہاں مُغبچوں نے آج یہ دل میں — واعظ جو ملے، اُس کے عمامے کو اُتارو

ہم آگ میں جلنے سے بہت راضی ہیں ناصح! — لو، اپنی بہشتوں کو تمھیں سر سے تیمارو!

اے چشم وجگر! مِل کے سینہ و دل ساتھ — دھرنا دیو، اُس یار کے دروازے پہ چارو

کس دل کی عمارت ہوئی ہے آج یہ مسمار — آتے ہو کہاں سے اُٹھے، اے گرد وغبارو

کہتا ہے نیاز اور غزل ایسی سنو، ایک
کانوں کو اِدھر رکھ کے ذرا حُسن شعارو!

(۴۱)

ہم جُرمِ محبّت کے گنہ گار ہیں یارو! — پکڑے ہیں کیے اپنے کو، لو، گردنیں مارو

مشکل ہیں جو چُپ رہتے ہیں، جی ہووے ہے بیکل — وہ یار بُرا مانے ہے، گر رو، رو، پکارو

گر راحت وآرام کیا، جانے دو اے دل! — ثابت رہو ٹک عشق میں، ہمّت کو نہ ہارو

جُز رنجِ بھلائی کے، فلک سے نہیں بہتر — دُوں ہمتو! آگے نہ یہاں ہاتھ پسارو

نظروں میں تو ہے ساقیِ سرمست، قدح نوش — کیوں آتے ہو جھک جھک مری آنکھوں میں خمارو!

سیرِ چمنِ حسن میں کیا حسن و مزہ تھا؟ — کِدھر[۳] سے نکل آئے تم اے ہجر کے خارو!؟

---

۱ یعنی دیکھنے والو (مرتب)

۲ شاعر نے نثار کرنا سے "نثارو" نیا فعل بنایا ہے۔ انگریزی زبان میں اسم وصفت سے فعل بنانے کی بہ کثرت مثالیں ملتی ہیں لیکن اُردو زبان میں ایسے تجربات شاذ ونادر نظر آتے ہیں۔ (مرتب)

۳ یعنی کدھر؟ (مرتب)

جبتک نہیں وہ شوخ، ہمیں دیکھے ہے تب تک — خورشید کے نکلے پہ کہاں ہوگے ستارو!؟
پھولے نہ سماتے تھے، کہیں آنگ میں اپنے — آتی ہے خزاں، رہیو خبردار، بہارو!

اے شاہِ نجف! ہوں میں نیاز آپکے گھر کا
بگڑے مرے سب کام، ہمیں آن سنوارو

(۴۲)

عشق۵۱ میں تیرے کوہ غم سر پہ لیا، جو ہو، سو ہو — عیش و نشاطِ زندگی، چھوڑ دیا، جو ہو، سو ہو
پوچھو نہ مجھ خراب سے یارو، صلاحِ کارِ غم — اپنے تو اب نہیں رہے ہوش بجا، جو ہو، سو ہو
مجھ سے مریض کو طبیب ہاتھ تو اپنا مت لگا — اسکو خدا پہ چھوڑ دو بہرِ خدا، جو ہو، سو ہو
عقل کے مدرسے سے اٹھ، عشق کے میکدے۵۲ میں آ — جامِ شرابِ بیخودی، اب تو پیا، جو ہو سو ہو
لاگ۵۳ کی لگتے ہی پنبہ نمط وہ جل گیا — رختِ وجودِ جان و تن، کچھ نہ بچا، جو ہو، سو ہو
دیدہ و دل بہم ہیں، ایک ہی سوجھ بوجھ میں — آنکھوں کے سامنے عیاں، دل میں بسا، جو ہو سو ہو
ہجر کی جب۵۴ مصیبتیں عرض کیں اُسکے روبرو — ناز و ادا سے مسکرا، کہنے لگا جو ہو سو ہو
ہستی کی اس سرائے میں، رات کی رات جو بسے — صبحِ عدم ہوئی نمود، پاؤں اُٹھا جو ہو، سو ہو

---

۵۱ چمن بے نظیر جلد دوم صفحہ ۲۳۸ مطبوعہ نولکشور لکھنؤ ۱۹۲۷ء (دسواں ایڈیشن) و مجمع الاشعار مطبوعہ نولکشور ۱۸۹۰ء (چھٹا ایڈیشن) صفحہ ۸۵

۵۲ چمن بے نظیر جلد دوم صفحہ ۲۳۸ مطبوعہ نولکشور لکھنؤ (جامِ فناؤ بیخودی اب تو پیا جو ہو سو ہو) و مجمع الاشعار مطبوعہ نولکشور (جامِ شرابِ بیخودی اب تو پیا جو ہو سو ہو) و سخن شعرا صفحہ ۵۳۶ (جامِ فناؤ بیخوی اب تو پیا جو ہو سو ہو)۔

۵۳ لاگ کی آگ لگ اٹھی پنبہ نمط یہ جل اُٹھا ٭ رختِ وجودِ جان و تن کچھ نہ بچا، جو ہو سو ہو
چمن بے نظیر جلد دوم ص ۲۳۸ ۔ راگ کی آگ لگ گئی پنبہ طرح سا جل گیا۔ مجمع الاشعار صفحہ ۸۵

۵۴ جب — مجمع الاشعار ص ۸۵ ۔ سب — چمن بے نظیر دوم صفحہ ۲۳۸ ۔ جو —
دیوانِ نیاز مطبوعہ کستوری ۱۹۳۶ء صفحہ ۵۳

دنیا[۱] کے نیک و بد سے کام، ہم کو نیاز کچھ نہیں
آپ سے جو گذر گیا، پھر اُسے کیا، جو ہو سو ہو

(۴۳)

عشق ستاتا ہے کیوں آ مجھے ہر آن تو؟ — میرے تو آرام کا، لے گیا سامان تو
صبر[۲] و قرار و شکیب تاب و تواں عقل و دیں — سب نے تو لی اپنی راہ، رہ گئی کیوں جان تو؟
دیکھا نہیں ہے ہنوز چہرۂ رخسار کو — کس کو تکے ہے بھلا، دیدۂ حیران تو؟
جلوہ فروشی نہ کر، گل سے پوچھ اے نسیم — درد میں کس کے ہوئی، چاک گریبان تو؟
غم نے تو ہمدم بگاڑ دی مری سب حیثیت — مانوں مجھے ہیں اگر، لے مجھے پہچان تو
تو تو کہیں سینہ صاف اُس دُرِ دنداں ہے — شرم سے کیوں غرق ہے اب دُرِ غلطان تو
پوچھے[۳] ہے ہر ایک سے کس کا ہے عاشق نیاز
تجھ کو نہیں ہے خبر، ایسا ہے انجان تو؟

(۴۴)

افسانہ مرے درد کا اُس یار سے کہہ دو — فرقت کی مصیبت کو دلِ زار سے کہہ دو
جھکتا نہیں یہ دل طرفِ قبلۂ عالم — محرابِ خمِ ابروئے دلدار سے کہہ دو

---

۱ مجمع الاشعار صفحہ ۸۵ و چمنِ بے نظیر دوم صفحہ ۲۳۸

۲ مجموعۂ نغز جلد دوم صفحہ ۲۸۹ و سخن شعرا صفحہ ۵۳۶ صبر و قرار شکیب، طاقت و تاب و تواں۔ اور تو سب مجھے رہ گئی اک جان تو ـــ گلشنِ بیخار مطبوعۂ نولکشور ۱۹۱۰ء صفحہ ۲۳۳ صبر و قرار اور شکیب تاب و تواں عقل و ہوش ؛؛ سب نے تو لی اپنی راہ رہ گئی ایک جان تو
دیوان نیاز مطبوعہ ۱۹۳۶ء صفحہ ۵۳۔

۳ مجموعۂ نغز جلد دوم صفحہ ۲۸۹۔ دیوان نیاز کے دسویں ایڈیشن مطبوعہ ۱۹۳۶ء میں صفحہ ۵۳ کے حاشیہ پر یہ شعر اس طرح درج ہے ؎
پوچھے ہر ایک سے کس کا ہے عاشق نیاز — تجھ کو نہیں کچھ خبر، ایسا ہے انجان تو

اک تو ہی نہیں، میں بھی ہوں ان آنکھوں کا مارا
اے اہلِ نظر نرگسِ بیمار سے کہہ دو

رستے ہے پڑا جی تری مژگاں کا یہ گھائل
تیرِ نگہِ دیدۂ خونخوار سے کہہ دو

میں عشق کے ملت میں ہوں اے شیخ و برہمن
جا عشق مرا سبحۂ و زنار سے کہہ دو

کیا جوش میں ہے اب مئے وحدت خُمِ دل میں
اُبلے ہے پڑی، رومیؔ عطارؔ سے کہہ دو

جیوں مرتکی سنمکھ کہے آئینہ انا الشمس
بولوں ہوں، انا اللہ، سرِ دار سے کہہ دو

مشکل جو نیازؔ آئے تمھیں فقر میں در پیش
جا شاہِ نجفؑ حیدرِ کرارؓ سے کہہ دو

# ردیف ی

(۴۵)

دِکھلائے[۱] داغِ دل نے گلستاں نئے نئے
وحشت دکھاری ہے بیاباں نئے نئے

جورِ بتاں[۲] سے مجھ کو الٰہی بچائیو
پیدا ہوئے ہیں جان کے خواہاں نئے نئے

میں اس[۳] طرح جنوں ترے ہاتھوں سے تنگ ہوں
لاؤں کہاں سے روز گریباں نئے نئے

دیر[۴] و حرم میں کوئی نہیں تیری راہ پر
کافر نئے نئے ہیں، مسلماں نئے نئے

کس[۵] طرح ہو گذر درِ جاناں پہ اے نیازؔ؟
درباں نئے نئے ہیں، نگہباں نئے نئے

---

۱ و ۲ یہ غزل چمن بے نظیر جلد دوم صفحہ ۲۵۸ نیز مجمع الاشعار صفحہ ۹۲-۹۳ سے نقل کی گئی ہے لیکن دیوانِ نیاز مطبوعہ نولکشور ۱۹۳۶ء میں نہیں ہے۔

۳ اُس طرح "بجائے" "اِن دنوں" چمن بے نظیر دوم صفحہ ۲۵۸

۴ یہ شعر چمن بے نظیر دوم صفحہ ۲۵۸ پر ہے لیکن مجمع الاشعار میں موجود نہیں ہے۔

۵ چمن بے نظیر دوم صفحہ ۲۵۸ و مجمع الاشعار صفحہ ۹۳

(مرتب)

(۴۶)

چھوڑو مجھے بے خود مرا آرام یہی ہے
بے نام و نشاں رہنے دو، بس نام یہی ہے

بیکار و مُعطّل ہی رہوں کارِ جہاں سے
فہمید میں اپنی تو بڑا کام یہی ہے

لے سر سے قدم تک ہوں جلا شمع کے مانند
شاید کہ میاں عشق کا انجام یہی ہے

کافر ہوں جو مَیں اپنے تئیں جانوں کہیں ہوں
جو کچھ ہے، سو تُو ہے، مرا اسلام یہی ہے

سُو جھے نہیں دن رات ترے دھیان میں پیارے
اپنی تو سحر ہے یہی، اور شام یہی ہے

کہتے ہیں نیاز آپ کو اس شکل مری میں
یہ سچ ہے کہ تو پاک بیاں نام یہی ہے

(۴۷)

صنم ہے، گل بدن ہے، مہ جبیں ہے
بھلا کہیئے وہ کیا کیا کچھ نہیں ہے

وہ سب جا ہے، وہ کس جا کہ نہیں ہے
غرض اس کو جہاں دیکھو، وہیں ہے

گیا اُدھر کو پھر ادھر نہ آیا
عجب کوچے کی تیرے سرزمیں ہے

مرے اشکوں کا اور نالوں کا شاید
زمین و آسماں عرشِ بریں ہے

نہ ہو جس کے مقابل حُور و غلماں
صنم نامِ خدا، وہ نازنیں ہے

(۴۸)

غم خدائی کو ہم جانیں، یا خدا جانے
بلاکشوں پہ جو گزرے، تری بَلا جانے

مریضِ عشق کا درماں عبث کرے ہے تُو
دَوا ہماری ارسطو! بھلا تُو کیا جانے؟

صبا اگرچہ شگفتہ کرے ہزاروں گُل
اِس ایک غنچۂ دل کو وہ کب کِھلا جانے؟

---

لہ اس غزل کے پانچوں اشعار چمن بے نظیر دوم صفحہ ۲۸۲ نیز مجمع الاشعار صفحہ ۹۹ سے نقل کئے گئے ہیں
دیوانِ نیاز مطبوعہ نولکشور (۱۹۳۷ء) میں یہ غزل نہیں ہے۔ (مرتب)

اُٹھاری ہے جفا تیری اپنے در سے مجھے
میں اُٹھ تو جاؤں، اگر وہ مری وفا جانے
بڑا ہو جس کو سروکار عشق سے آکر
وہ جیتے جی یہاں اپنے تئیں مُوا جانے
کسی نے آنکھوں سے دیکھا ہے بن حباب کوئی
کہ آپ آپ پلک مارتے مٹا جانے
نیاز منزلِ مقصود کو وہی پہونچے
جو کوئی شاہِ نجفؑ اپنا رہنما جانے

(۴۹)

جب بر درِ دل حضرتِ عشق آن پکارے
گوشہ ہوئی عقل اور ہوئے اوسان کنارے
بازی وہی لے جائیگا اس کھیل میں اے دل!
جو پہلے کٹا مہرہ جان اپنی کو ہارے
گر حسن میں ہم سر ہیں تمھارے مہ و خورشید
دن رات یہ کیوں ہوتے ہیں قربان تمھارے
جو سلسلۂ زلف کے ہیں دست گرفتہ
پھرتے ہیں سراسیمہ پریشان بیچارے
پل مارتے ڈوبے ہے ابھی زورق گردوں
طوفاں پہ ہیں یہ دیدۂ گریان ہمارے
گر رستم و سہراب ہیں ایسے ہی دلاور
ہو دیں تو بھلا عشق کے میداں میں اُتارے
کل دورہ مجنوں تھا نیاز آج ہے اپنا
نوبت کے بجے بر سرِ دوران نقارے

(۵۰)

مری آنکھوں میں اگر ایسی ہی تری نت کو جلوہ گری رہی
تو ہمیشہ کو ہمیں آپ سے یوں ہی یار بے خبری رہی
ارے آہ! تیرے نہال سے کبھی کچھ نہ برگ و ثمر ملا
نہ پھلے، نہ پھولے یونہی تو ہمیشہ بے ثمری رہی
جو یہ جوشِ سیلِ سرشک کا کوئی روز ایسا بنا رہا
نہ بدن میں نام کو نم ملی، نہ دکھائی دیگی تری رہی

ابھی ڈس کے گئی ناگنی زُلف کی، مجھی سے یہ ہائے ٹکر گئی
مری مرگ آنکھوں میں سر لگا دیکھو آپ کیسی بری رہی؟
چلی بادِ گرم فراق کی، جلا سب وجود نیاز کا
مگر ایک عشق کی کشتِ غم، جسے کہتے ہیں، سو ہری رہی

(۵۱)

آتے ہی اُسکے سامنے یوں آپ سے ہم چل بسے
سورج کا چہرہ دیکھتے جیسے کہ شبنم چل بسے
عہدِ رفاقت بس گیا تھا، لیک اب بنتا نہیں
پیچھے رہا جاتا ہے غم اور ہم تو اُس دم چل بسے
عقل و خرد، ایمان و دیں، صبر و شکیب آرامِ دل
جو کچھ کہ تھے کہ وہ زندگی کے رُکن اعظم چل بسے
اے ہم نشینو! تم کہو، کیا لطف ہے اس زیست کا؟
جب ہم اکیلے رہ گئے، وہ اپنے محرم چل بسے
چلیئے نیاز اب اس جگہ، اُس کا تماشا کیجئے
اپنے ہزاروں ہیں جہاں پر یار و ہمدم چل بسے

(۵۲)

جب چھوڑ کر تنہا مجھے وہ یار، ہمدم چل بسے
عقل و قرار و ہوش و دل سب مل کے باہم چل بسے
اپنا مدارِ زندگی اب رہ گیا ہے غم ترا
پھر تو وہ پوری موت ہے، بارے اگر غم چل بسے
ٹک مخلصی بلبل کو دے، صیاد جاتی ہے بہار
پھر چھوڑنا کیا لطف ہے جب گُل کا موسم چل بسے
دنیا سرا ایسی نہیں، آکر جہاں رہ جایئے
بس شب کی شب آئے ہے اور پھر گجر دم چل بسے
اب تو چلو ملکِ بقا کی سیر دیکھو اے نیاز
دیکھو تو کیا کیا ہے وہاں، عالم کے عالم چل بسے

(۵۳)

دھیان اپنے کو نہ خاک کے افلاک سے باندھے
عرفان اگر چاہے دل پاک سے باندھے
گر جلوہ گرِ یار نہ ہو، آئینۂ دل
پھر اُس کا تصور کوئی، کس تاک سے باندھے

ہے کاسۂ سر اپنا ملتہب تری بو سے — اب دستۂ گل لیکے کوئی ناک سے باندھے
فخر اپنے مستک کا فلک چاہے، سو کر لے — پر شرط نہ غربالِ دلِ حیاک سے باندھے
ہر چند نظر باز ہے یہ نرگسِ شہلا — پر تاک نہ اُس دیدۂ بیباک سے باندھے
صحرائے شکار اُس کے ہیں، بیٹھا ہوں بہ اُمید — شاید مجھے گر صید وہ فتراک سے باندھے
لختِ جگر و دل سے جو بندھا نہیں بندھتا — پھر آنسوؤں کی ندی کوئی خاک سے باندھے
تکنے کی فقط تاک کا ہوں یار و گنہ گار — باندھے مجھے کوئی، شجرِ تاک سے باندھے
جوڑے کو جو وہ نازنیں باندھے، تو ہے لازم — تارِ نگہِ چشم ہوس ناک سے باندھے
ماٹی سے ہماری وہ بنا کر کے بگولے — چکر ہی میں رہتا ہے سراچاک سے باندھے
اس چرخ سے کیا رکھئے بھلا چشمِ نکوئی — جو، بیر پس از مرگ بھی ہے خاک سے باندھے

بہتر ہے نیاز آپ کو تو رشتۂ اخلاص
ہر ایک سے توڑے، شہِ لولاک سے باندھے

(۵۴)

مجھے بیخودی یہ تو نے بھلی چاشنی چکھائی — کسی آرزو کی دل میں نہیں اب رہی سمائی
نہ حذر ہے، نے خطر ہے، نہ رجا ہے، نے دعا ہے — نہ خیالِ بندگی ہے کہو جی میں کیا سمائی
نہ مقام گفتگو ہے، نہ محلِ جستجو ہے — نہ وہاں حواس پہونچیں، نہ خرد کو ہے رسائی
نہ مکین نے مکاں ہے، نہ زمیں نے زماں ہے — دلِ بینوا نے میرے، وہاں چھاؤنی ہے چھائی
نہ وصال ہے نہ ہجراں، نہ سرور ہے، نہ غم ہے — جسے کہیئے خوابِ غفلت، سو وہ نیند مجھکو آئی
من و تو اٹھے جہاں ہوں، سو میں بھی وہاں کہاں ہوں — جو دوئی کے تھے لوازم، سو رہائی اُن سے پائی

یہاں میں رہا ہوں جب تو سخنِ نیاز بد لوں
سنو گے زبانِ نے سے وہی جو کہے گا نائی

(۵۵)

ستارے نہیں یہ شبِ تار کے
شرارے ہیں آہِ شرر بار کے

مبارک رہے تجھ کو واعظ بہشت
میاں ہم تو طالب ہیں دیدار کے

جو دیکھے تجھے اے مرے رشکِ گُل
نہ بھٹکے کبھی گِردِ گلزار کے

صفائی ترے سلکِ دنداں کی دیکھ
ہوئے غرقِ دریا گہر بار کے

عجب کیا جو تشریف لاؤ اِدھر
عیادت کو آتے ہیں بیمار کے

کہاں فصلِ گل ہے، کہاں وہ بہار
چلو، مل کے رودیں گلے خار کے

غزل اور ایسی ہی کہیو نیازؔ
کہ مشتاق ہیں تیرے اشعار کے

(۵۶)

چھُٹا ہاتھ سے چشمِ خونخوار کے
لیا زلف نے دام میں مار کے

یہ جنبش جو ابرو میں ہے یار کے
سو جھڑتے ہیں وہ ہاتھ تلوار کے

یہ دن رات ہیں یا کہ ہندو و ترک؟
کہ ہمدوش ہیں زلف و رخسار کے

کھُلی آنکھ، پیتے ہی وحدت کا جام
ہُوئے مست سرشارِ دیدار کے

خموشی کا عالم ہے، اپنا مقام
نہیں آشنا بحث و تکرار کے

جو آزاد ہیں، کفر و اسلام کے
وہ قیدی نہیں سبحہ[۱] و زنار کے

یہ دل بے بہا جنس ہے، اے نیازؔ
بہا، مت اُسے بن خریدار کے

---

[۱] "سبحہ" پڑھ سکتے ہے۔ شاعر نے اُسے "سبح و زنار" کہہ کر موزوں کیا ہے۔ فنی نقطۂ نظر سے یہ "عیوب لفظ" میں داخل ہے۔ (مرتب)

(۵۷)

جو ہیں آشنا سِرِّ اَسرار کے — احبّا وہ ہیں یا رو، اغیار کے
اندھیرا، اُجالا، نہاں اور عیاں — یہ جلوے ہیں سب، جلوۂ یار کے
بہار و خزاں، ہم پہ ہے ایک ساں — کبھی یارِ گل ہیں، کبھی خار کے
اِدھر کی نہیں جانتے رسم و راہ — میاں! ہم تو باشندے ہیں یار کے
بِنا نورِ ہستی کی ہے، گنجِ وصل — بڑا گنج ہے زیرِ دیوار کے
کہاں سے کہاں لے کے پہنچا یہ دل — ملائک جہاں سے رہے ہار کے

نہیں قیس و فرہاد سا، میں نیاز
کہ ہوں گِردِ صحرا و کہسار کے

(۵۸)

منھ اپنا جو تُونے دکھایا مجھے — وہیں پھر جو دیکھا، نہ پایا مجھے
سَما میری آنکھوں میں تو اس قدر — کہ تجھ بن نظر کچھ نہ آیا مجھے
کہاں تک کہوں لُطف و احسانِ عشق؟ — کہ جُوں جُوں گھٹایا، بڑھایا مجھے
یہاں تک دیا مجھ کو حُسنِ عروج — کہ بندے سے مولا بنایا مجھے
میں قربان ہوں تیری نظروں کے یار! — ملاتے ہی آنکھیں، گمایا[1] مجھے
کہاں میں، کدھر بیخودی کا مقام؟ — وہاں سے یہاں، تُوہی لایا مجھے

نیاز اب یہی ہے دُعائے طلب
رکھ اپنا ہی بندہ خدایا مجھے

(۵۹)

یہ جو ہے کون و مکاں، یار و یہ ہے سب لاشیئے — جسکو کہتے ہو جہاں، یار و یہ ہے سب لاشیئے

---

[1] شاعر نے "گمایا" بجائے "گم کیا" استعمال کیا ہے۔ یہ ایک نیا تجربہ ہے۔ (مرتب)

گرچہ بے نام و نشاں کا ہے یہ سب نام و نشاں | پر یہ نام اور نشاں، یا رو یہ ہے سب لاشیئے
نہ تصوّر میں حق آوے، نہ بیاں کر سکے عقل | چہ تصوّر، چہ بیاں، یا رو یہ ہے سب لاشیئے
سُوجھتا ہے وہی، جو کچھ کہ تصوّر بندھ جائے | حق جسے کہتے، وہاں، یا رو یہ ہے سب لاشیئے
"مَاعَرَفْنَاکَ"[1]، کہیں صاحبِ "لَولَاکَ"[2] جہاں | بس وہاں وہم و گماں، یا رو یہ ہے سب لاشیئے

نہ تو کچھ بولو، نہ دیکھو، نہ سنو، مثلِ نیاز
دیدہ و گوش و زباں، یا رو یہ ہے سب لاشیئے[3]

(۶۰)

روٹھا ہوا وہ پیارا اگر اپنے سے من جاوے | بگڑا ہوا کھیل اپنا، اک آن میں بن جاوے
یہ سوزِ دروں مجھکو، کچھ پھونکے ہی ڈالے ہے | آ، جانی! گلے لگ جا، تو جی کی جلن جاوے
رونا مجھے آتا ہے، اس طفلِ سرشک اُوپر | یُوں آنکھوں میں پل پل کے، جا خاک میں رُل جاوے
میں جاں بہ لب آیا ہوں، اس ہجر کے ہاتھوں سے | یا آ ملے وہ دلبر، یا جی کی جلن جاوے

عاشق ہو نیاز اس پر، کُل پھاڑے گریباں کو
گر سیر کو گلشن کی، وہ غنچہ دہن جاوے

(۶۱)

کہتے ہیں جس کو عشق ہمارا ہی نام ہے | شور و فغاں کی اپنی مچی، دھوم دھام ہے
گر پھونک دوں جہاں کو تو کچھ عجب نہیں | میں آگ کا بھبھوکا ہوں، میرا یہ کام ہے
ہوش و خرد سے ہم کو سروکار کچھ نہیں | ان دونوں صاحبوں کو ہمارا اسلام ہے
منزل ہمارے پاتے ہیں کب شیخ و برہمن | اسلام و کفر سے پرے اپنا مقام ہے

---

[1] حدیثِ نبوی: مَاعَرَفْنَاکَ حق معرفتک
[2] لولاک لما خلقت الافلاک آیۂ کریمہ
[3] یعنی کچھ نہیں۔ ہر شئے کی نفی سے ذات حق کا اثبات ہوتا ہے۔ (مرتب)

دیر و حرم میں اور کلیسا کنشت میں — بھرتا ہمارے یار کا دَم، ہر کدام ہے

بیراک نیاز اپنے سے ہم راز ہے، کہ وہ

شاہِ نجفؑ، امیر عربؐ کا غلام ہے

(۶۲)

میں وہ کوئی ہوں، جس کا خدائی میں نام ہے — کہتے ہیں جس کو حسن سو مجھ پر تمام ہے

عالم میں میری جلوہ نمائی کا ہر طرف — غوغا ہے، غُل، شور ہے اور دھوم دھام ہے

خلقت کے کان پُر ہیں کسی ذکر سے ہوئے — ہر ہر زبان پہ یہی بات اور کلام ہے

جس دل میں دیکھئے تو ہماری ہی چاہ ہے — جو آنکھ ہے، سو تک رہی ہم کو مدام ہے

ہر سر کے بیچ اپنا ہی سودا ہے بھر رہا — اپنی تڑپ میں نشتر و رگ ہر کدام ہے

دیکھا ہے جس نے حسن ہمارا بہ چشمِ دل — خوباں سے اس جہان کے کیا اسکو کام ہے

حاضر ہے بندگی میں ہماری تمام خلق — از عرش تا بہ فرش سب اپنا غلام ہے

رکھتا ہے ہم سے ہر کوئی راز و نیاز شیخ

پر کچھ نیاز اپنا مدار المہام ہے

(۶۳)

سرزمینِ چشت کی آب و ہوا کچھ اور ہے

دین و دنیا سے نرالا، اور ہی کچھ طور ہے

پھر رہے ہیں ہر گلی کوچے میں از خود رفتگاں

عشق کی واں سلطنت ہے، بیخودی کا دَور ہے

کوئی "سبحانی" کہے کوئی "انا الحق" بلبلائے

بل بے، تیرا بلبلانا، یہ مقامِ غور ہے

کوئی شغلِ نیستی میں نیست اور نابود ہے
کوئی نظارہ میں حق کے، اک تماشا طور ہے
ہے حضورِ حق تعالےٰ، اُن کی گاہے بُود و باش
دیکھنے میں خلق کے گو دیلی و لاہور ہے

خندہ و گریہ بہم، ہمدم ہیں، ان یاروں کے بیچ
جو کوئی روتا ہے، پھر ہنستا وہیں فی الفور ہے
جب کہ دُکھ سُکھ ہوا نہیں اور بیقراری ہو قرار
پھر تو مہر و لُطف سے خوش تر جفا و جور ہے

کیا ہی تیزی اور تندی رکھتی ہے، اُن کی نگاہ
جا پڑے جس پر نظر، رہتا وہیں وہ ٹھور ہے
وہ جو اک عرصہ میں ہوتا ہے میسر اور جا
یاوری سے عشق کی، حاصل یہاں فی الفور ہے

وہ تو الماس و نگیں ہیں، یا کہ ہیں دُرِ ثمیں
کانچ کی تو پوت ہے، یا ریزۂ بلّور ہے
یہ تو سب سچ ہے مگر اُن میں سے گننا آپ کو
ہرزہ گوئی نیاز اور لافِ ناخوش طور ہے

(۹۳)

بہارِ چند روزہ پر دل اپنا شاد کیوں کیجیے؟ ہوائے حسنِ بے بنیاد عبث برباد کیوں کیجیے؟
لبِ شیریں کی باتوں پر جو کیجیے تلخ کام اپنا کبھو اوقاتِ راحت کے تئیں برباد کیوں کیجیے؟
لگا کر دیدہ و دانستہ اپنے پاؤں پہ تیشہ بہ کوہِ عشق اپنا قتل جوں فرہاد کیوں کیجیے؟
نہ دیکھے خال و خط کے دام و دانہ میں پھنسا دل کو اگر دیکھے تو پھر نالہ و فریاد کیوں کیجیے؟

نہ ہو گر مرغِ دل کے آب و دانہ کی خبر لینی
تو اپنے دام میں اُسکے تئیں صیاد کیوں کیجے؟

جو مانگوں ہوں میں آزادی کہے ہے ہنس کے وہ ظالم
جسے کیجے غلامی میں اُسے آزاد کیوں کیجے؟

نیاز اب چپ رہو کوتہ کرو افسانۂ غم کو
جہاں سے اُٹھ گئی ہے داد اب فریاد کیوں کیجے؟



(۱)

# بسنت

خواجہ معین الدینؒ کے گھر آج دھاتی ہے بسنت
کیا بن بنا اور سج سجا، مجرے کو آتی ہے بسنت

پھولوں کے گڑوے بانٹ لے گاتا بجاتا ساتھ لے
جوبن کی مد میں مست ہو ہو راگ گاتی ہے بسنت

چھتیاں اُمنگ سے بھر رہیں، نیناں سے نیناں لڑ رہیں
کس طرزِ معشوقانہ سے جلوے دکھاتی ہے بسنت

لے سنگ سکھیاں گلبدن، رنگِ بسنتی کا برن
کیا ہی خوشی اور عیش کا سامان لاتی ہے بسنت

نازو ادا سے جھومنا، خواجہ کی چوکھٹ چومنا
دیکھو نیاز اس رنگ میں کیسی سہاتی ہے بسنت

(۲)

# یا پیر الغیاث

لایا تمھارے پاس ہوں یا پیر! الغیاث
کر آہ کے قلم سے میں تحریر الغیاث

لاہوت سے اُتر کے ہوں ناسوت میں پڑا
کیا کچھ ہوئی مقام کی تعبیر الغیاث

حرص و ہوائے نفس ہے زنجیر پائے دل
پاتا نہیں نجات کی تدبیر الغیاث

عاجز ہوں اور بیکس و ناچار و ناتواں
مضمونِ آہِ دل کی ہے تفسیر الغیاث

ہم آپ کے کہلتے[1] ہیں یا پیرِ دست گیرؒ
سُن لو مُرید اپنے کی یا پیر! الغیاث

مشکل کشائے خلق ہو، تم شاہِ اولیا،
ہے اس لئے تمھاری قضا گیر الغیاث

کرتے ہو مشکلات جہاں ایک پل میں حل
کیوں حق میں میرے اتنی ہے تاخیر الغیاث

سوز و گداز و آہ و تپش نالہ و فغاں
سب کچھ ہوا، ولے نہیں تاثیر الغیاث

---

[1] یعنی کہلاتے ہیں۔

گر سُن کے الغیاث نیاز آپ داد دیں
دنیا و دیں میں باقی ہے توقیر الغیاث
یا غوث الاعظم! آپ سوا کون ہے مرا؟
کس کے کنے میں جا کر دوں تقریر الغیاث
دیکھو تو میں نیاز ہوں لیے سر سے پاؤں تک
یا ہوں میں الغیاث کی تصویر الغیاث

(۳)

# سرسوں پھولی آنکھوں میں

شیام سندر کی جب سُدھ آئی، سرسوں پھولی آنکھوں میں
کچھ کا کچھ ہے دیت دکھائی، سرسوں پھولی آنکھوں میں
ہر ہر بند سمند، پہچانوں ہر ذرہ خورشید
واہ گرو جی! خوب سمجھائی، سرسوں پھولی آنکھوں میں
بندے کو اللہ لکھانوں، قیدی کو بے قید
ان کہنی منہ سے کہلائی، سرسوں پھولی آنکھوں میں
بیچ میچ میں فرق نہ جانوں، دوئی ہوئی پابند
وحدت من پر ایسی چھائی، سرسوں پھولی آنکھوں میں
میں تو نیاز آپے کو نہ جانوں، کجا عمر کت آید
نگل گئی پربت کو رائی، سرسوں پھولی آنکھوں میں

(۴)

# خودی گئی، جب ملی خدائی

من موہن چھب دکھلائی، سرسوں پھولی آنکھوں میں

پریم کی زردی مُکھ پر چھائی، سرسوں پھُولی آنکھوں میں
نیازؔ کہانی موری بھائی، ہوش گیا، بے ہوشی آئی
خودی گئی جب ملی خدائی، سرسوں پھُولی آنکھوں میں

(۵)

# نگل گئی پربت کو رائی

مدھ میں سمائی، جوش میں آئی، دیکھو جی اب اُبلے ہے
سمندر بند میں ڈبکی کھائی، دیکھو جی اب اُچھلے ہے
نگل گئی پربت کو رائی، دیکھو جی اب اُگلے ہے
نیازؔ کے پردے میں ہے خدائی، دیکھو جی اب نکلے ہے

(۶)

# حق سے دھیان لگاؤ جی

"صُمٌّ" "بُکْمٌ" "عُمْیٌ" ہو کے حق سے دھیان لگاؤ جی
بے رنگی کی سرت جما کے اپنے آپ گماؤ جی
پاک منزّہ پورے، ہو سبحانی گن گاؤ جی
نیازؔ گیا جب اللہ کو، کون رہا فرماؤ جی

(۷)

# پیت کی ریت کیا ہی ہوت ہے؟

من دھن مُرلی موہن کی سب سُدھ بُدھ بسرائی
سکھی سہیلی، سنگ کی کھیلی، ہمیں پریت سبھائی
ہر مُورت میں نیازؔ کو جانو، ایسی مت بورائی
پیت کی ریت کیا ہی ہوت ہے، سانچ کہو گر پائی

(۸)

## پی کو ڈھونڈھن جاؤں

جوگنیا کا بھیس بنا کے، پی کو ڈھونڈھن جاؤں
نگری نگری، دوارے دوارے، 'پی پی' بند سناؤں
درس سُبھ کاری جگ میں ہوگے، درشن بھچا پاؤں
تن من جوبن اُن پر واروں، تب میں نیاز کہاؤں

(۹)

## ہوری

ہوری ہوئے رہی احمدؐ جیو کے دوار
نبیؐ علیؑ کو رنگ بنو ہے، حسنؑ حسینؑ کھلار
ایسو انوکھو، چتر کھلاری، رنگ دیو سنسار
نیاز پیارا بھر بھر چھڑکے ایک ہی رنگ بیکار

(۱۰)

## ہوری کھیلے دھوم مچاوے

سن موری سجنی، رُت پھاگن کی ہے بہار
ہوری کھیلے دھوم مچاوے، ناچے دے دے تار
نیاز پیارا، چتر کھلاری، اُچپل کھیل کھلار
مُکھ مُوندیں اور بھکوا مانگیں بت چتر انار

(۱۱)

## من ہر و ہر لیورے

من موہن پیارا رے، موہے برہن تج دیو رے

پہلے تو بانکی ادا دکھاکے، من ہر دو ہر لیو رے
اب میں کو پیار اک دواری، آپ ہی مانگ لورے
نیاز پیارے کو میری سنگت ہے، سو تن برن جھنورے

(۱۲)

## نیاز پیا بن کیسے گجرے

سکھی جرڈاری برہا اگن سب گات
بند جو ناری دیکھیں لاگو پھاالگ پر گیو بات
مون برہن کو پیا نج دیئے، سوت کا بکر دو ہاتھ
نیاز پیا بن کیسے گجرے، کیونکر کٹے دن رات

(۱۳)

## آیا پھاگن ہوری کھیلن

امنگو جوبن والے سے، کراکھوں سنبھار
انبوا بورے، ٹیسو پھولے، برن برن کی بہار
آیا پھاگن، ہوری کھیلن ترنی باری بار
ہمرے میت کو تو اک تو دیہو منھ پسار

(۱۴)




## پھاگ

من لاگوات کیسے چھواسے لگ گئے پیم کی ڈوری
برہا اگن سلگت ہے، تن من، جل بھن جسم بھوری
دن مرا پھاگ کھیلت وہاں، ہم سلگت جیسے ہوری
نیاز تمھاری لین ہیں بلیاں، کسر کیو موری؟

ختم شد

